# مُنتخباتِ هِندي

## هِندي زبان کي طالِبون کي فائِدي کي واسطي

## اِنتخاب کِيا هُوا

## جان شيکسپِير کا

---

سنه ايک هزار آٹھ سی چَوتيس عِيسَوي مين

مُطابِق سنه باره سي پچاس هِجرِي کي

تِيسري دفعه سرِنَو سي چھاپا گيا

پهلي جِلد

---

LONDON:


Printed by J. L. COX and SON, 75, Great Queen Street,
Lincoln's-Inn Fields.

1834.

کِسي کُتّي ني دریا کناري ایک هڈّي پائي اَور مُنْهه مین لی جون پرچھائین اُس کي پانِي مين دیکْھِي سمْجھا کِه دُوسْرِي هڈّي هَي ماري لالچ کي مُنْه پسارا کِه اُسي بھِي پانِي سي نِکال لي آخِر هڈّي جو مُنْه مین تھِي کھو دِي

---

## ۴ نقْل

یُون کہْتي هَین کِه شادِي نام ایک بنِیي ني بازار سي گھڑا بھر کڑْوا تیل خرِیدا اَور وَهان کھڑا هو پُکارْني لگا کِه جو کوئِي مِحْنتي اِسي میرِي دُوکان تک پہنْچاوي تو ایک ٹکا اُسي مزْدُورِي دُونگا دلْوالِي نام ایک نعْلبنْد وَهان کھڑا تھا وُه گھڑا اپْني سِر پر اُٹھاکر اُس کِي دُوکان کِي طرف لیچلا اَور چلْتي هُوئِي یِه دِل مین منْصُوبه کرْني لگا کِه اِس ٹکي کِي مُرْغِي لُونگا وُه بِیس انْڈي دیگِي پھِر با ِیس

دِن کي بعد بس بچّي نِکالیگي جب وي بڑي هونگي اُن کو بیچکر بکري خرِیدُونگا اُس کي کچھ بچي ہو گائي پھر اُس سے گھوڑي گھوڑي سي اُونٹنِي پھر هتھِي مول لُونگا

جب اِس سوداگرِي سي بہت دَولت هاتھ آئي سب چار ساہ کرُونگا هر ایک جورُو سي چار چار بیٹي تولّد هونگي جب وي جَوَان هوکر شہزادون کِي طرح تازِی گھوڑون پر سوار هوکر شِکار کا اِرادہ کرینگي تو مَین اُن کِي جِلو میں چلُونگا تا کہ اَور لوگ اُن کِي تعظِیم و تکرِیم کرین

اِس بیہُودہ خیال میں گھڑیکا دھیان جاتا رَها وُہ سِرسي زمِین پر گِرکي پھوٹ گیا اَور سارا تیل بہہ گیا تب بنِیي نی اُس کي سِر کي بال پکڑکر اَیسا لِسایا کہ اُسي وُہ مار عمر بھر نہ بھولیگي

---

## ۳ نقل

کِسي مکان کي بیچ پانچ سات سپاهِي بیٹھي آپسمین ڈینگ مارتي تھي کوئی کہتا تھا مَین نی چار گھاؤ کھائي اور کوئي کہتا تھا پانچ غرض هر ایک نی اپني اپني لڑي اَور زخم کھاني کا احوال بَیان کِیا۔ایک بُوڑھا ٹھٹھول اُن کي پاس

بَیٹھا تھا بولا کِہ مِیان جَوَانِي مین هم بھِي سَیکْڑون لڑائِیان لڑي اَور همني بِھي
هزارون زخْم کھاَئِي اَیسي کِہ کہِین بدن پر تِل دھرْنِي کِي جگھہ باقِي نہِین رَهِي
هماري آگي اب کوئِي کیا لڑیگا اَور کیا زخْم کھائیگا
اِتْنِي بات کي سُنْتي هِي اُن مین سي ایک جَوَان خفا هوکر بولا بڑي مِیان
کپْڑي تو اُتارو دیکْھین تُم ني کہان گھاؤ کھاَئِي هَین وُہ هنْسکي بولا مِیان گبْرُو نہ وُہ
زمانہ رَها نہ وي دِن رَهي نہ وُہ جَوَانِي رَهي نہ وُہ تیَارِي رَهِي نہ وُہ جِسْم هِي
رَها اب کیا دیکْھوگي اِتْنا کہہ چنْپت هوُا

---

## ۴ نقْل

ایک عرب بَدَوِي شہْرِ بغْداد مین آیا اَور گِرْدي نان بائِي کِي دُوکان مین دیکْھہ
کر مُضْطرِب هُوا بیچارہ صِرْف بو سي جِیتا تھا جب کِہ روٹِي کا مُنْہہ دیکْھا صبْر
کا گِریبان چاک کرکي نان بائِي کي پاس گیا اَور کہا اَي خَواجہ میري پیٹ بھر
روٹِیان کھِلانیکا کیا لوگي اُس ني اُس جَوَان کو اَورون کي مانند خَیَال کِیا کِہ کِتْنا
کھائیگا اگر بَہُت بھُوکھا هو تو دو تِین روٹِیون سي زیادہ نہ کھا سکیگا بولا اَي عرب
آدْھِي دِینار دي اَور جِتْنِي چاهي کھا

عرب بی آدھي دِيار دِي اَور دجلي کي کِناري بيٹھا نان ہاي روٹِيان نِکال نِکال
دیتا تھا اَور وہ پانِي مين بھگو بھگو کر کھاتا تھا روٹِيان آدھي دِينار کِي قِيمت سي
گُذر کر چار دانگ تلک پہنچِين بَلکِه اُسي گُذر کر دِينار کِي نَوبت آئِي نان
بائِي بي اِختِيار ھوکر بولا اَي عرب کِتني کھائيگا اُس ني جَواب دِيا کِه جب تلک
بِہہ پانِي بہیگا مَین کھاتا جاؤنگا

---

## ٥ نقل

نقل هَی ايک جنگل مين کوئِي لومڑِي کھاني کِي تلاش مين ھر طرف پڑِي پھِرتی
تھِی کِه نظر اُس کِي ايک مُرغِ خانگِي پر جا پڑِي جو درخت کي نِيچي چرتا
تھا گھات کرکي چاھا کِه اُس کو شِکار کري ايک بارگِي ايک نقاري کو کِسِي
درخت مين لٹکا ھُوا دیکھا کِه ڈالِيون کي لگنِي سي سهمناک آواز اُس سي
نِکلتِي هَي اُس نقاري کِي بڑِي هِي مُهِيب آواز سُني اُس کو نِيم مُردہ سمجھ کر
دِل مين اپنِي سوچِي کِه گوشت و پوست اِس کا مُوافِق ڈیل اَور آواز کي ھوگا
درخت کِي طرف متوجِّه ھُوئِي تو مُرغ اِس حالتِي سي واقِف ھوکر بھاگا
لومڑِي بہ ہزار تکلِيف درخت کي اُوپر چڑھنِي کوشِش کرتِي رَهِي يہان تک

کہ نقاری کو پھاڑا تو سواي خُشک چمڑي اَور سخت لکڑي کي کوئِی چیز نہ پائي آتشِ پشیمانِي سي جي اُس کا جلني لگا اَور آنسو آنکھون سي جارِي کرکر کہني لگی کہ افسوس مَین صِرف اِس دھوکھي کي سبب بہترِي سي اپني ناز رہی سچ ہَي کہ ڈھول ہمیشہ شور کرتا ہَي پر بیفایدہ اندر اُس کی کُچھ نہین

---

## ٦ نقل

یون سُنا ہَی کہ لکھنوتي ایک بستي ہَي وَہان کِسي مُعلّم سي ایک لڑکا پڑھتا تھا اَور میانجی اُس کا افیمي جب افیم اُتر جاتي اُسي نیند آتي اَور اُونگھني لگتا اگر اُس حالت مین کوئِي اُسي کُچھ کہتا یا شاگِرد کوئِي لفظ سبق کا پُوچھتا تو خفا ہوکر شاگِرد کو خُوب مارتا اَور کہتا کہ اَي بیوُقُوف اَوّل مکتب مین ادب سِیکھنا چاہِئي کہ جِس کي باعِث سي بہت کام نِکلتي ہَین

غرض ہر روز شاگِرد کو یہي تاکید کِیا کرتا تھا کہ اگر پھر کبہي بغیر پُوچھي مُجھ سي کُچھ بات کِي یا مُجھي سوتي سي جگایا تو مارتي مارتي مار ڈالُونگا شاگِرد ني توبہ کِي کہ پھر ہرگِز اَیسا کام نہ کرُونگا ایک دِن رات کو چراغ اپني سامھني رکھ کر سوئِي شاگِرد کو پڑھا رہا تھا اِتني میں اُسي پینک جو آئِي تو شملہ اُس کا چراغ کِي ٹیم پر جا پڑا اَور پگڑي جلني لگي

گرمي جو اُس کو پہنچي تو چونک کر شاگرد سي کہني لگا کہ اَي بد ذات تو
دیکھتا تھا کہ پگڑي مري جلتي ہي مجھي کيون نہ جگا دِيا يہہ کہکر اُس کو
بہت سا مارا اُس ني رو روکر کہا کہ آپ ہِي ني مجھي منع کِيا تھا سوني کي
وقت مجھي مت جگائِيو اور بي پوچھي بزرگون کِي بات مين نہ بولِيو کہ بي ادبِي
هي اِس واسطي مين ني آپ کو نہ جگايا آخوند جي ني کہا کہ لا حول ولا قوة
مين ني اِس بات کو منع نہين کِيا تھا کہ کِسي کا نقصان اپني سامھني هو وه اُسي
خبر نہ کري اور بيٹھا ديکھا کري

---

## ۷ نقل

کليان پور نام ايک شہر هي اُس مين ايک شخص حاکِم تھا نام اُس کا پرمان
اِتفاقًا ايک دِن سوار هوکر شِکار کي واسطي کِسو جنگل مين گيا جاتي هِي وهان
ايک هِرن خوب صورت سا نظر آيا چِلّہ گھوڑي سي اُترکر اُس ني اُسي تِير مارا
وه اُس کي هاتھ کا تِير کھاتي هِي تھرتھراکر گرا اُس ني اُس کو اپني کاندھي پر
اُٹھايا اور گھوڑي کِي طرف چلا وونہين ايک بڑا سا سُوَر اپني سامھني آتي ديکھا
آهو تو اُس ني ماري حرص کي کاندھي سي زمين پر رکھ دِيا اور تُک ايک
سامھني سي اُس کي کتراکر اور آنکھ اُس کِي بچاکر پِيچھي اُس کي لگ لِيا

آخرش قابو پاکي اُسي بهي تير سي مارا سوار کي جب تير لگا تو جهنجهلاکر اپني دانتون سي اُس کو بهي مار رکها اَور آپ بهي وهان مر رها عرض پرمان شکاري هرن اَور خوک تينون ايک هي جگهه پر مرکر ره گئي

گهڑي دو ايک کي پيچهي اُسي ميدان مين اُتهه لوبهي نام ايک گيدڑ وهان آ پهنچا خوشي بهت سي کي اَور خدا کا شکر بجا لايا اَور کها ايسي غذاي لطيف مجهي کبهي ميسر نهين هوئي تهي جسي آج هوئي اب جند روز اچهي طرح فراعت سي کهاونگا اَور کمانون کي واسطي اچها اچها گوشت سکهاکر رکهونگا حرص ره حريص يهه خيال اپني دل مين باندهه کي پهلي کمان کي چلي کو لگا چباني کمان نوچڑهي هوئي تهي جب زه کٹ گئي تب کمان کا گوشه ايسا زور سي سيني مين اُس لالچي کي لگا که پاني نه مانگا

---

## ٨ نقل

نقل هي که کسي بڑهيا کي مهستي نامي ايک بيٹي تهي نهايت خوبصورت اَور حسين ' قضارا زمانکي گردش سي بيمار هوئي اَور تپ کي سوزش سي بيتاب ' بڑهيا اُس کي گرد پهرتي تهي اَور دعا و نياز سي کهتي تهي

اَي جانِ مادر میرِي جان تُجھ پر قُربان ھُوجیو مَین اپني تَن تُجھ پر صدقے کَرُون همیشه صُبح کي وقت آه و ناله کرکي کہتي یا خُدا اِس نَو جوان کو بَخش اَور اِس بُڑھیا پھوس کِي جان جو اپني زِندگي سی سیر ھَی اُسکي بدلي لي غرض شفقتِ مادرِی سي بُڑھیا شب و روز دُعا و زارِي کرتِي تھي

اِتفاقاً اُسکی ایک گائي هارسي آئي اَور باورچي خاني مین جاکر شوربي کِي بُو سي سرکو دیگچي کي اندر ڈال جوکچھ تھا کھا گیي جب سر نکالني لگی نکال نه سکي بیتاب ھُوئي اَور یُسي طرح دیگچه سر پر لیي باورچي خانی سي نکل کر اِس کونی سي اُس کونی پھرتي تھی ناگاه بُڑھیا کِي نظر اُس بھیانک صورت پر پڑي بہت ڈري اَور سمجھي کِه لوگ ... کہتي تھي کِه فرشته آکر جان قبض کرتا ھَي سو یہي ھَي بي شک مہستي کِي جان قبض کرنکو آیا ھَي چلّائي اَور ناله و زارِي کرکي کہني لگي ملک الموت مَین مہستي نہین ھُوں مَین تو ایک محنتي بُڑھیا ھُون اگر تو اُسکي روح قبض کرني آیا ھَي تو مہستي گھر کي اندر ھَي وَھاں جا اَور اُسکِی روح قبض کر اَور مُجھي چھوڑ

۹ نقل

یوں سنا ہے کہ ایک مردِ ملتانی بازار سے بکری خریدکے اُس کی رسّی ہاتھ
میں پکڑے ہوئے اپنے گھر لیے آتا تھا جب نزدیک گاؤں کے پہنچا کئی ایک
رند ایک جگہہ کھڑے تھے آپس میں صلاح کی کہ اِس آدمی سے کسی چھل بل
سے بکری اُڑایا چاہیے سب نے ایک دل اور ایک زبان ہوکر بندش باندھی اور
تین چار جگہہ جُدا جُدا راہ میں بیٹھے اُنھہ میں سے پہلے ایک نے اُس سے
ملاقات کی اور کہا کہ اَے بھائی یہہ نجس کتا تونے کہاں پایا اُنے جواب دیا کہ
یہہ کتا ہے کہ بکری میں اِسی بازار سے مول لیے آتا ہوں لیکن دل میں کچھہ
شک پڑے منہہ پھیرکر بکری کی طرف دیکھا معلوم کیا کہ بکری ہے تب کاندھے
پر رکھہ لیچلا تھوڑے دور بڑھا تھا کہ دوسرے سے ملاقات ہوئی وہ بولا اَے ملتانی
اِس کو کاندھے پر رکھہ کر لیجاتا ہے اگر یہہ موتے تو کپڑے تیری ناپاک
ہونگی

ملتانی اپنی دل میں سوچا کہ آگے ایک کتا کہہ چکا ہے دوسرا بھی ناپاک
کہتا ہے کاندھے سے اُتارکر پھر ڈریا لیا تھوڑے دور آگے چلا تھا کہ ایک بوڑھا
درخت کے نیچے سے بول اُٹھا کہ اَے مرد تو دیوانہ ہے کہ آنکھوں کی جوت
ہی گھٹ گئی ہے کہ کتا سا ناپاک جانور ہاتھہ میں پکڑے لیئے جاتا ہے یہ

سب باتین سُنکر تب تو یقین هُوا کِه شاید کُچھ عقل مین یا بینائی مین خلل هُوا هي کِه کُتّي کو بکري جانکر مول لیجاتا هُون کُچھ اندیشه نه کیا بکري کي رسّي هاتھ سي چھوڑ دي اَور آپ کپڑون سمیت ندّي مین جا کُود پڑا نہا دھو گھر کي راہ پکڑي اَور بکري اُنھ رِندون ني لیجاکر شَوق سي چٹ کي

---

## ۱۰ نقل

نقل هَي کِه ایک باغبان تہا جو بیوقُوفي کي ماري کِسي ریچھ سي دوستي کرکي همیشه کیا باغ کیا کھیت مین دونون اِکٹھي رہتي ریچھ ني بھي محبّت پاکر اُسي اُلفت پَیدا کي تھي یہان تک کِه جب باغبان سو جاتا سِرھاني بیٹھ مُنھ پر سي اُسکي مکھیان هانکا کرتا

ایک دِن باغبان سوتا تھا مکھیان بہت سِي اُسکي مُنھ پر جمع هُوئین اَور ریچھ بدستور آکر مکھي هانکني لگا هرچند مکھیون کو اِدھر سي اُڑاتا اُدھر سي جمع هوتي تھین وہ اِس حال سي کھنسایا اَور بڑا سا ایک پتھر اُٹھاکر اِس خیال سي کِه مکھیان دب کر مر جائینگین باغبان کي مُنھ پر دي مارا تو سِر اُس بیچاري کا پِس گیا ٭ یہین سي دریافت کیجي جو عقلمندون ني کہا

سب باتین سُنکر تب تو یقین هُوا کِه شاید کُچھ عقل مین یا بینائي مین خلل هُوا هَي کِه کُتّي کو بکري جانکر مول لیجاتا هُون کُچھ اندیشه نه کیا بکري کِي رسّي هاتھ سي چھوڑ دي اَور آپ کپڑون سمیت ندّي مین جا کُود پڑا نہا دهو گھر کِي راه پکڑي اَور بکري اُنھ رِندون ني لیجاکر شَوق سي چٹ کِي

---

## ۱۰ نقل

نقل هَي کِه ایک باغبان تھا جو بیوقُوفي کي ماري کِسي رِیچھ سي دوستي کرکي همیشه کیا باغ کیا کھیت مین دونون اِکٹّھي رهتي رِیچھ ني بھي مُحبّت پاکر اُسي اُلفت پَیدا کِي تھي یہان تک که جب باغبان سو جاتا سِرهاني بَیٹھ مُنه پر سي اُسکي مکھیان هانکا کرتا

ایک دِن باغبان سوتا تھا مکھیان بہت سِي اُسکي مُنه پر جمع هُوئِین اَور رِیچھ بدستُور آکر مکھي هانکني لگا هرچند مکھیون کو اِدھر سي اُڑاتا اُدھر سي جمع هوتي تھِین وه اِس حال سي کھنسایا اَور بڑا سا ایک پتھر اُٹھاکر اِس خَیال سي کِه مکھیان دب کر مر جائینگِین باغبان کي مُنه پر دي مارا تو سِر اُس بیچاري کا پِس گیا ❁ یہِین سي دریافت کیجي جو عقلمندون ني کہا

## ۱۲ نقل

ایکٹ سپاهي بڑا جُواري تها جب جیتتا تب ماري خُوشي کي ایسا غافل هو
جاتا که کوئي اُس کي پہرنے کي کپڑي بهي اُتار لیتا تو بهي اُسي معلُوم نه هوتا
اِسي اُمید سي دس پانچ شُہدي هر وقت اُسکي ساتهه لگي رهتي اور جد دانو
پاتي تد اُسکا مال اُڑاتي ایکٹ روز وُه کِسي عمر محفِل مین جُوا کهیلني کو گیا
اَور لگا جِیت جِیت رُپَي اپني آگي سي پیچهي کهسکاني اَور اُسکي ساتهه کي
لُقندري لگي اُڑاني اِس مین کِسي ني دیکهکر ایکٹ سي کہا کِه دیکهو کِسي کي
کوڑي کوئي اُڑاوي دُوسري ني جَواب دِیا کیا تُم ني یِهه مثل نهین سُني جو تعجُّب
کرتي هو کِه اندهي پیسي کُتا کهاي پاپي کا مال اکارتهه جاي

## ۱۳ نقل

کوئي بنیان بتوهي باٹ بهُول کي ایکٹ بن مین جا نِکلا وِسي وَهان اَور تو
کوئي نه نظر آیا پر ایکٹ جوگي دِکهاي دِیا اِس ني اُسي ڈنڈوت کرکي پُوچها
ناتهه جي آتي هو کهان سي اَور جاوگي کهان جَواب دِیا بابا هِنگلاج جوالا
مُکهي هردوار کُرچهیتر کرکي نو آتا هُون اَور کاشي هو گنگا گوداوري کا میلا

کر سبت بندہ رامبشور کو جاؤنگا بسئی نی کہا مہاراج ایک بات پوچھوں جو خفا نہو بولا بابا ایک نہین دو کہا مہاراج ہم گرہستی ہین جو دیس دبس پھرین تو کچھ دوش نہین آپ فقیر ہو بھٹک بھٹک کیون بھرم گنواتی ہو ایک ٹھور بیٹھ کرکس لیی اپنی بھگوان کا دھیان نہین کرتی کہا بابا تو ني یہہ کہاوت نہین سنی

بہتا پانی نرملا بندھا گندھیلا ہوئی "
سادھو جن رمتا بھلا داگ نہ لاگی کوئی "

---

١٤ نقل

کوئی مردی آدمی کسی طالب العلم کی زبانی ایک عالم کی علم کی تعریف سنکر مشتاق ہو اس کی گھر ملاقات کو گیا وہ اپنی دروازی پر بیٹھا کتاب مطالعہ کرتا تھا یہہ سلام کر اس کی روبرو مودب بیٹھ بولا حضرت سلامت یہہ کونسی کتاب ہی جواب دیا تو کون ہی جو مجھہ سی پوچھتا ہی کہا آپ کا خادم ہون بولا جا تجھی اسکی سمجھنی کی لیاقت نہین اس نی کہا بس معلوم ہوا کہ آپ علم غیب کی کتاب دیکھتی ہین کہ جس ہی بی ملاقات آپ نی میری لیاقت دریافت کی اس بات کو سن وہ شرمندہ ہو بولا اخلاق کی کتاب

هَي تب اِس ني هَنْسْکریہه کہا کِه آپ اِسي سي اَیسي صاحِبِ اخْلاق هَىن اَور اُیسي راه لِي

---

## ١٥ نقْل

کِسي تاجِر کا لَڑْکا بڑا خانه جَنْگ هُوا جب وُه خانه جَنْگي کرْکي پَکْڑا جائي تب اُسْکا باپ رُپَي دیکر چهُڑا لائي ایک روز وِسْکي باپ سي کِسي اُسْکي بهائي نی سَمْجهاکر کہا کِه جو تُم اِسي طرح بیٹي کِي مامِي بِی کي نِت ڈانْڈ بهروگي تو ایک دِن سب دَولت کهو بهوکْهي مروگي اُسْني پُوچْها مَین کیا کرُون جَوَاب دِیا اب خانه جنگي کرکي [illegible] تو [illegible] آپ ہِي بیٹها هو جائیگا کہا بہُت اچها غرض وُه خانه جنگي کر قید مین پڑا اَور اِس ني نه چهُڑایا پانْچ چار برس وَهِین رهَي دِیا اُسمین کِسي بهلي آدْمِي ني آکر اُسي کہا که اب تُمْهاري بیٹي ني خانه جَنْگي سي هاتْه اُٹهایا اَور توبه کِي اِنْهون ني اِسْکِي بات مان اُسي چهُڑا مَنْگایا ایک دِن وُه باتون هِىن باتون مین کِسي پر خفا هُوا تد اُسْکي باپ ني کہا مِیان یِہه وَهِي مثل هَي رَسّي جَلْگئِي پر بل نه گیا

---

## ١٦ نقل

لاڑ کپور نام دو کلاونت اکبر کی یہان تھی اکثر بادشاہ اُن سی چہل کرتی اِس سی وی بھی گستاخ ہو رھی تھی ایک دِن بادشاہ نی اُن مین سی کِسی کو کہا گا وہ بولا نہین جہان پناہ بَیل پھر حضرت نی فرمایا ابی کُچھ بول جواب دِیا مول بس رہی پھر شاہ نی کہا کیا حرام زادہ هَی اُس نی کہا حرام زادہ ہو تو کوڑی نہ لون اِتنی بات کی سُنتی ھِی بادشاہ نی خفا ہوکر اُنھین کہا کہ میری مُلک مین رھی تو بیطرح پیش آؤنگا اَور قلعی سی نِکلوا دِیا یہی ماری ڈر کی دِن کو تو دو کوسی جو کوسی شہر کی باھر گانو مین نِکل جاتی اَور رات کو آتی اِسی بھانت نِت شام کو آتی اَور دو گھڑی کی تڑکی چلی جاتی اِتفاقًا ایک روز یی اِدھر سی جاتی تھی اَور اُدھر سی شِکار کِیی بادشاہ گھوڑی پر سَوار چلی آتی تھی یہ دُور سی دیکھتی ھِی ایک اُونچی بڑ کی درخت پر جا چڑھی اَور اُنھون نی بھی گھوڑا مار اُسی پیڑ کی نیچی لا کھڑا کِیا اَور اُنھین پہچان کر کہا کیون بی مَین نی جو تُمسی کہا تھا کِہ میری مُلک مین نرھنا جواب دِیا تُلیا لیون ھم سب مُلکن مین پھر آئی جہان دیکھو تہان آپ ھِی کو مُلک دیکھیو یا تین ہار مان اب آسمان کِی راہ لِیی هَی اِس لطِیفی سی خُوش ہو بادشاہ نی اُنکی تقصیر مُعاف کِی اَور نوکری بحال ۔

## ۱۷ نقل

ایک دِن اکبر بادشاہ نے بیربل سے کوئی بات کہکے اُسکا جواب پوچھا بیربل نے وہ جواب دِیا کہ جو بادشاہ کے دِل مین ٹھہرا تھا سُنکر شاہ نے کہا کہ یہی بات میری بھی جیمین آئی ہے بیربل بولا کہ پیر مُرشد یہہ وہی بات ہے جو سَو سِیانے ایک مت شاہ نے کہا کہ یہہ مثل بھی تو مشہور ہے جو سِر سِر عقل گُر گُر بدیا پھر بیربل نے عرض کی کہ جہان پناہ مِزاج مین آوے تو اِس بات کو آزما لیجے فرمایا بہت اچھا اِتنی بات کی سُنتے ہی بیربل نے شہر مین سے سَو عقلمند بُلا بھیجے اور دو پہر رات کے وقت بادشاہ کے حضور اُنھین ایک خالی حوض بتاکر کہا حضور کا حُکم ہے کہ اِیسے وقت ہر ایک آدمی ایک ایک گھڑا دودھ کا بھرکر اِس حوض مین لا ڈالے

حُکم بادشاہی کو سُنتے ہی ہر ایک نے اپنے جی مین یہہ بات سمجھکے کہ جہان ننانوے گھڑے دودھ کے ہونگے تہان میرا ایک گھڑا پانی کا کیا معلوم ہوگا پانی ہی لاڈالا بیربل نے شاہ کو دِکھایا شاہ نے اُن سب سے کہا تم نے کیا سمجھکے میرے حُکم کو نمانا سچ کہو نہین تو بیطرح پیش آؤنگا وِن مین سے ہر کِسی نے ہاتھ باندہ باندہ کر کہا کہ جہان پناہ خواہ مارِیے خواہ چھوڑِیے غُلام کے جی مین یہہ بات آئی کہ جہان ننانوے گھڑے دودھ کے ہونگے وہان ایک گھڑا پانی کا

کیا مَعْلُوم هوگا یِیه بات ست کِي زبانِ سُنْکر بادْشاه ني بِیرْبل سي کها جو کانون سُنْتي تهي سو آنْکهون دیکْها کِه سَو سِیاي ایک مت

---

## ١٨ نقْل

کِسي مکان پر کوئِي مُلّا بیتْها لَڑْکي پَڑْهاتا تها کِه ایک لَڑْکي کي باپ ني آکر اُسي اُلَهْنا دِیا مِیان صاحِب میري بیتّي کو آپ ني کُچْه نه تربِیَت کِیا دیکْهو اُبْتک چهوکْرون کي ساتْه وُه کهیلْتا پهرْتا هَي اور میرا کها نهِین مانْتا اِتْنِي بات کي سُنْتي هِي مِیان جِي خفا هوکر بولا کِه هان صاحِب نیکي برباد گُنه لازِم مَین ني ایک برس مِحْنت مشقّت کر لِکْها پَڑْها گَدْهي سی آدْمِي بنایا اَور تُم ني یِیه بات کہِي اب مُجهي تُم سي کُچْه لیني پاني کِي اُمّید باقِي نَرهِي یِیه یاس کا کَلِمه سُن کر لَڑْکي کا باپ تو مِیان جِي کو بهُت سِي تسلّي دی کي چلا گَیا پر ایک دهوبِي اَور دهوبِن بڑِي دَولَتمَنْد جِنْهون ني مِیان جِي کِي زبانِي یِیه بات رَسْتي مَین کهڑِي هوکي سُنِي تهِي کِه مَین ني تُمْهاري لَڑْکي کو برس دِن مین لِکْها پَڑْها گَدْهي سي آدْمِي کِیا وي دونون جورُو خصم آ مَوجُود هُوئي اَور هاتْه جوڑْکر بولي کِه مِیان جِي صاحِب جِتْني رُپَي چاهِیي لیجِیي اَور میري بهِي گَدْهي کو آدْمِي بنا دِیجِیي

مُلّانِي اُن دونون کِي بات سُنکي دِل مين بِچارا کِه يِي هِيي کي انّدهي مت کي هِيني گانٹّھ کي پُوري ميرِي قِسمت سي آن مِلي هَين اِن سي رُپَي کيُون نہِين لِيتا يِہہ سمجھ اِن نِي اُن سي کہا کِه هزار رُپَي دو اَور گَدّهي کو بانّده جاؤ ايک برس کي بعد آکر لي جائيو اِس بات کي سُنتي هِي وي جهٹ تورّا دي گَدّها بانّده گَئي اَور ايک برس بعد پِهر آن مَوجُود هُوي اُن کو ديکهتي هِي مِيانجِي نِي کہا کِه دو دِن پہلي آتي تو اُسي پاني اب تو وُه جاکي جَونپُور کا قاضِي هُوا اُنهون نِي پُوچها کِه اب هم اُسي کيُونکر پاوين مِيانجِي نِي کہا کِه تُم اُس کي بانّدهني کِي رسّي اَور دانه کهاني کا تَوبَرا ليجاکي سونہين کهڑي هو دِکهلاؤ جب وُه پہچانکي تُمهين پاس بُلاوي تب تُم نِرالي ليجاکي سب احوال کہيو اَپنا احوال سُنکر وُه تُمهين بہتيرا ڈراويگا پر تُم نه ڈريو اَور کہيو کِه جو تُم هماري بات نه مانو تو چلکر مِيانجِي سي پُوچه لو

غرض وي دونون جَونپُور گَئي اَور اُسِي طرح کرني لگي تب قاضِي نِي اِن دونون کو پاس بُلاکر پُوچها کِه تُم يِہہ کيا کرتي هو بولي نِرالي چلو تو اِس کا احوال کہين قاضِي اُنهين نِرالي ليگيا پِهر اُنهون نِي سب احوال کہه سُنايا قاضِي نِي دَريافت کِيا کِه کِسي شخص نِي اِنهين بہکايا هَي اِس سي اِن کي بات بِن قبُول کِئي کِسي طرح ميرا پِيچها نه چهوڑينگي يُون سمجهه قاضِي نِي کہا جو تُم نِي کہا سو سب سچ پر اب تُم هم سي کيا چاهتي هو بي بولي هم بي اَولاد هَين هماري مال اَموال کي

:. وارِث ہوکي مرني سي بِتّي دِيجوئِيهي ہم چاہتي ہَين آخِر ماري شَرم کي فاضِي :.
:. بي اُن کِي بات قبول کِي اِس لِئي کِہ کوئي اَور نہ سُني :.

---

:. ١٩ نقل :.

اکبر بادشاہ. کي . رُوبَرُو. ايک. روز مِيان .تان سين ني . سُورداس کا. يِہہ بِسن
:. پد گايا :.

:. جسودا بار بار يِہہ بھاکھَي "
:. ہَي کوو برج مين ہِتو ہمارو "
:. چلت گُپالِہ راکھَي " :.

شاہ ني اِس کي مَعني پُوچھي. مِيان. ني کہا.جسودا گھڑِي گھڑِي.يِہہ کہتي ہَي
ہَي کوئي برج مين, دوست ہمارا جو چلتي ہُوئي گوپال کو رکھي مِيان تو گائي
سَمجھائي چلي گئي اِس مين. آئي بِيربل حضرت ني اُن سي بِهي اُس کا ارتھہ
پُوچھا. بِيربل بولي پِير و مُرشد بار کہتي ہَين دروازي کو سو جسودا. دروازہ دروازہ
يِہہ کہتي ہَي کِہ ہَي کوئي برج مين. دوست ہمارا جو گوپال کو نجاني دي اِتني
مين راجا ٹوڈل مل آئي. حضرت ني اُن سي بِهي مَعني پُوچھي کہا حضرت

سلامت۔جسودا کرشن کی ما۔بار کہتی ہیں پانی کو اور۔دروازی کو سو پانی کا ۔
دروازہ ہوا گھاٹ۔اِس سی معنی یی ہوئی کِہ جسودا گھاٹ۔گھاٹ یِہہ کہتی ہَی
کِہ ہَی کوئی برج میں دوست ہمارا جو گوپال کو چلنی سی باز رکھی اِس درمیان
آئی مُلّا فیضی بادشاہ نی اُن سی بِھی وِس کی معنی پوچھی جواب دِیا جہان
پناہ سلامت۔ بار بمعنی۔ آب اَور در یہان آب سی مُراد ہَی۔ آنسو اَور در سی
مُراد ہَی آنکھ اِس سی معنی یی نِکلی کِہ جسودا روکر یِہہ کہتی ہَی کِہ ہَی کوئی
برج مین دوست ہمارا جو گوپال کو نجائی دی ۔
اِس عرصی۔ مین۔ آئی نوّاب۔خانخانان شاہ نی اُن سی۔بِھی ۔اُس کی معنی
پوچھی تب نوّاب نی عرض کی کِہ قبلہٴ عالم اِس بِسن پد کی معنی کِسی۔اَور
نی بِھی کہی۔ ہین اِس۔بات۔ کی سُنتی ہِی۔ جِس۔جِس نی۔جو جو معنی کہی
تہی حضرت نی کہہ۔سُنائی۔تب۔ نوّاب نی کہا جہان پناہ یِہہ تو اُس بِسن پد کی
معنی نہِین پر ہان ہر ایک نی اپنی دِل کا خیال بیان کِیا شاہ نی فرمایا سو
کیا بولا وہ بچارا کلاونت جَیسی ایک نوم توم لفظ کو گھڑی گھڑی کہتا ہَی وِس کی
دِل مین یِہی خیال بندھا کِہ جسودا بِھی گھڑی گھڑی کہتی ہَی اَور بیربل ذات
کا باہمن در در کا پِھرنی والا اُس کی بِھی دِل مین یِہی خیال بندھا کِہ جسودا
در در کہتی ہَی اَور ٹوڈرمل متصدی اُس کی خیال نی بِھی بندش باندھی

کہ جسودا گھاٹ گھاٹ کہتي هَي۔اَور فَيضِي شاعِر اُسي سِواي رونے کي اَور مَضمُون نہ سُوجھا اِسي اُس کي خَيال مين آيا کِہ جسودا رو روکہتِي هَي يِہہ۔بات سُن کر۔شاہ ني فَرمايا کِہ بھلا اب ،تُم کہو اُسکي کيا مَعني هَين۔عَرض کِي کِہ ،جہان پناہ بار کہتي هَين بال ،کو سو جسودا کا بال بال يِہہ کہتا هَي کِہ هَي،کوئي برج مين دوست همارا ،جو گوپال کا چَلنا مَوقُوف۔کري مَعني۔کي سُنتي ہِي شاہ ني خُوش هو سب کِي۔داد دِي اَور وُسعتِ زبانِ برج ،کِي نِہايَت تَعرِيف کِي

٭ ٭ ٭ ———— ٭ ٭ ٭

## ٭ ۲۰ نقل ٭

ديباپُور شہر مين،ايک پارس نانہہ۔دھوبِي تھا قضاکار،اُس کي،گَدھي کِي پِيٹھ پر يُونہين ايک زَخم۔سا نَمُود هُوا کَوون ني چونچين اَيسي،مارِين کِہ گَدھا نِپٹ مَجرُوح هو،گَيا يہان،تک کِہ کھانا پِينا،چھُٹ گَيا،اَور نِہايَت دُبلا هو گَيا دھوبِي ني،ديکھا کِہ دو تِين روز جو اَور اِس کِي،پيٹھ،کھُلي رَهتِي هَي،تو کَوي اِسي مار ڈالينگي۔دھوبن،سي کہا کوئي کَپڑا هو تو دي،اِس کي گھاو کو،چھپاوُن وہ بولِي کِہ شير کا،چھالا مُدّت سي،هماري گھر مين يُونہين پڑا هَي کہو تو نکال دُون اُسي اُس،کِي کمر پر ڈال دو دھوبي ني،خُوش هوکر گَدھي کِي پِيٹھ پر گھاو کِي

حِفاظت کي لِئي باندھ دِيا وونہين اُس کِي شَکل شيرکي سِي دِکھائِي ديني لِگي
تب وُہ گَدھا گھر سي نِکَل کر کھيتون مين چر چُگ کر کھاني لگا
لوگون ني جب اُس کِي شيرکي سِي صُورت ديکھي جانا کِہ يہہ شير ھَي گھر
چھوڑ چھوڑ بھاگني لگي گَدھي ني جو کِسانون کي کھيتون کو رَکھوالون سي سُونا
پايا تو چَند روز خُوف سا کھاکر موٹا تازہ ہُوا اِتّفاقاً ايک روز کِسِي کھيت مين
ايک ہِرن چرتا تھا اُس ني جانا کِہ يہہ شير ھَي وُہ بھاگني لگا گَدھي ني اُسي
کہا تُو ڈر مت مَين شير نہين ھُون اِرادہ ميرا يہہ ھَي کِہ تُجھ سي دوستي کَرُون
ہِرن ني بھِي دَريافت کِيا کِہ واقِعي يہہ شير نہين گَدھا ھَي خَير دونون مين
دوستي ہُوئِي ايک ھِي جگہہ شب و روز رَھني لگي فراغت سي بي روک ٹوک
لوگونکي کھيتيان کھايا کرين کھُلي بَندون جہان چاھين سَير کِيا کرين
قضاکار ايک دِن کہين چرتي چرتي وي دونون اَيسي کھيت مين جا نِکلي کِہ
وُہ نہايَت تر و تازہ اَور سَرسبز ھو رَھا تھا اَور ايک کِسان بھِي اُس کِي رکھوالِي کي
واسطي وَھان بَيٹھا تھا اُس ني اُس گَدھي کو شير کِي شباھت مين ديکھا تو
اُس ني جانا کِہ يہہ باگھ ھَي اُس کي ڈر سي کھيت کي پَيغار مين جا چھِپا
يي دونون خاطِر جمع سي اُس کھيت مين چرني لگي يکايک گَدھا وَھان خُوش
ھوکر رينکني لگا ہِرن ني يہہ مکرُوہ آواز اُس کِي سُنکر اپنا چرنا چھوڑکي اُدھر

کان رکھا گدھی ب پوچھا یار تو کس واسطی چرنا چھوڑکر چپکا کھڑا رہا۔ اُس ن
جواب دیا کہ تم مری احوال کو کیا پوچھتی ہو۔ اپنی کام من لگی رہو۔ گدھی
نے اپنی سر کی قسم دی کہ بھائی سچ کہو۔ مجھہ سی کون سی حرکت بیجا
ہوئی کہ وہ تمھاری پریشانی کا موجب ہوئی ؞ ؞ ؞ ؞ ؞ ؞

ہرن بولا ای یار تیری خوش الحانی ن مری دل کو مرندا کر ڈالا ایک عشق کی
سی حالت میری آنکھون کی آگی پھر گئی کیا ہی تو اُس وقت خوش الحانی
سی گایا کہ تیر عشق کا میری جگر مین ترازو ہو گیا ؞ ؞ ؞ ؞

گدھا بولا کہ بھائی مجھی ابتک معلوم نہ تھا کہ تمھن بھی علم موسیقی سی کمال
بہرہ ہی نہین۔ تو من تمھن اکثر سنایا کرتا۔ خیر جو ہوا سو ہوا۔ آیندہ ایسا نہ
ہوگا من تمھن ہر وقت سنایا کرونگا سنتی ہو یار مین دنیا مین بہت پھرا ہون
پر اپنی اُس علم کا گاھک کسی کو مین نی نپایا جو اُس کو اپنا ہنر دکھاؤن پھر
ہرن قسم دیکر پوچھنی لگا کہ سچ بتا تیرا اُستاد کون ہی گدھی نی کہا کہ مین
اوایل مین اکثر ایک ندی کی کناری جایا کرتا تھا وہان بہت بھی مینڈک
راگ کی چرچی مین رہا کرتی تھی مین نی یہہ سوز بڑی محنت سی سیکھا ہی
یہہ بات سنکر وہ بہت ہنسا اور کہا کیون نہ ہو جب تم اپنی بزرگون کی خدمت
مین رہی تب ایسی صاحب کمال ہوئی ان شاء اللہ تعالی یہان سی گھر پہنچکر

خاطِرِ جمع سے ہین۔ سُوُنگا گدھے نے کہا۔ بھائی جو تم مُتَوَجّہ ہوکر گھر میں سُوگے۔ تو ہین دِل کھول کر گاؤنگا۔ اَور اچھی اچھی دھرپد سناؤنگا بِالْفِعْل اگر کہو تو آہستی آہستی۔ تمھاری سامھنی کُچھ گاؤن

ہِرَن نے جَوَاب دِیا کِہ اَے یارْ اگر تُو اِس وقت گاویگا۔ تو اپنی پردہ دری آپ ہی کریگا وُہ بولا گانیوالی کو تو جان کُندنی ہے۔ اَور سُننی والی کو راحت تو سُنیگا مَن گاؤنگا اِس میں کیا بُرائی ہے ہرن نی پھر صریحًا کہا کِہ اِس وقت بولنا نیری حق میں خوب نہیں اُسی۔ کُچھ عقل تو نہ تھی کِہ اِشارہ کِنایہ سَمَجھی بلکہ وُہ گدھا۔ اپنی حِماقت سے یہ۔ سَمَجھا کِہ۔ اگر مین نہ بولون۔ تو یہ۔ جانیگا۔ کہ جھوٹھا ہی اپنی مُنہ کو کھول کر بڑی زور شور سے رینکنے لگا ہِرَن اُس کے مُصاحبت سے مُتنفِّر ہوکر بھاگا۔ کسان جو چُپکا خَندَق میں چھپا ہُوا تھا۔ اُس کی آواز سنکر بہایت خُوش ہُوا اَور جانا کِہ یہ گدھا ہے ایک لٹھ لیکر دَوڑا اَور پھیرا پھیرا کر پانچ چار ہاتھ اَیسی ماری کِہ اُس کا سر پھٹ گیا۔ اَور کھوپری چُور ہو گئی ؛

---

## ٢١ نقل

نقل ہَی کہ کِسِي کِسان کا ایک پھولا پھلا باغ تھا (بَیت) گُلِستان جوَانِي کي گُلدار سا ؛ گُل و سبزہ سراب اَور ٹھنڈھا ؛؛ گوشہ چمن مین ایک جھاڑ گلاب کا نہا نِہالِ کامرانِي سي تازہ ؛ اَور درخت شادمانِي سي ہر ایک شاخ اُسکِي زِیادہ ؛ ہر صُبح پھول کھِلتي اَور باغبان اُنھین دیکھہ کر خُوش ہوتا ایک روز پھولون کا تماشا دیکھنی کو نِکلا تھا ایک بُلبُل کو دیکھا کہ مُنہہ کو گُل کي صفحي پر رکّھکي چہچہي مار رہي تھِي اَور اُسکِي رنگِین پتّیون کو اپنِي تیز چونچ سی نوڑتِي تھِي باغبان گُل کِي پریشانِي دیکھہ بیصبر ہُوا اَور بُلبُل سي رنجیدہ ہوکر فریب کا جال راہ مین بچھایا اَور حِیلي کي دانی ڈال کر اُسی پکڑ پنجري مین بند کیا اُس بیدِل بُلبُل نی طُوطِي کي مانند زبان کھولِي اَور کہا اَی عزِیز مُجھہ آزردہ خاطِر کو کیون قَید کِیا تو نی جو میرِي خُوش آوازِي تُجھي اِس بات پر لائِي تو میرا آشیانہ تیرِي ہِي باغ مین ہَی اگر کوئِي اَور بات تیرِي خاطِر مین آئِي ہو اُسي مُجھي اِطّلاع کر تو صبر کر چُپ رہُونگِي ؛

کِسان نی کہا نہین جانتِي ہَی کہ تُونی میرا کیا احوال کیا اَور گُلون پر جو وسیلہ میرِي زِندگِي کا ہَی کیا خرابِي لائِي اَور مُجھي بسبب اُسکي کیسا آزُردہ کیا بُلبُل بولِي اِس بات سي در گُذر اَور سوچ تو سہِي کہ مَین اِتنِي قصُور سي جو ایک

گُل کو پریشان کِیا پِنْجری میں بنْد هُوئِي اَور تُو جو دِل کو رَنْجِیدہ کرْتا هَي تیری حالت کیا ہوگی اِس بات نی اُسْکی دِل میں اثر کِیا بُلبُل کو آزاد کر دِیا بُلبُل اُسْکا شُکْر ادا کرکی بولی جب تُونی مُجْھ سي سلوک کِیا تو اَلْبتہ مَیں بھی اِسْکی بدْلی بھلائی کَرُوں معْلُوم کر جِس درخْت کی نِیچی تُو کھڑا هَی یہاں ایک آفتابہ اشْرفِیوں سي بھرا ہُوا گڑا هَی نِکال کی اپْنی کام میں لا کِسان نی جب وُہ جگْہ کھودی اَور بُلبُل کی بات سچ هُوئِي کہا اَی بُلبُل عجب هَي کِہ آفتابہ زمِین کی نِیچی تُجْھی نظر آیا اَور دام خاک کی اُوپر تُو نی نہ دیکْھا بُلبُل نی جواب دِیا تُو نہیں جانْتا هَی جب قضا پہُنْچی نہ دِیدہٴ دانِش میں روشْنِی رَهتی نہ تدْبِیر عقْل کی کُچْھ فایِدہ کری

---

## ۴۲ نقْل

کِسی شہر میں ایک بڑھئی اَور سُنار سي اَیسی دوسْتِی تھی کِہ جو کوئی اُنھیں دیکْھتا تھا سو یہی کہْتا تھا کِہ یہی عاشِق و معْشُوق هَیں اگر یہ نہیں هَیں تو ماجائی بھائی هَیں اِتِّفاقاً وی دونوں سفر کو گئی کِسی شہر میں جاکر مُفْلِس هُوئی اَور آپس میں کہْنی لگی کِہ اِس شہر میں فلانی جگْہ بُتْخانہ هَی کِہ اُس

مین گئی بُت سونے کی ھَین یہان سے برھمنون کی صورت بن کر چلیے اَور عبادت مین مشغول ھوجیے کسی وقت فرصت پاکر دو چار بُت چرائیے اَور مری سے اُن کو بیچ کر گذران کیجیے۔

یہہ بات ٹھہراکر وے دونون اُس بُتخانے مین گئے اَور عبادت کرنے لگے وَھان کے برھمنون نے جوان کی عبادت دیکھی تو سب شرمندہ ھوئے اَور ھر روز ایک دو برھمن اُس بُتخانے سے جاتے اَور پھر نہ آتے اگر کوئی پوچھتا کہ تم نے کیون اُس بُتخانے کو چھوڑا تو وے یہی کہتے کہ کئی دن سے دو برھمن اَیسے دھرم مورت صاحب لاج پوجا کرنے والے آئے ھَین کہ ایک دم بھگوان کے دھیان سے سر نہین اُٹھاتے اَور کسی سے آنکھہ نہین ملاتے اِس واسطے ھم چلے آئے ھَین کیونکہ اُن کے برابر ھم سیوا اَور تپسیا نہین کرسکتے۔

جب اُن دونون کے سوا اُس بُتخانے مین اَور کوئی نہ رَھا تب اُنھون نے شب کو فرصت پاکر کئی بُت سونے کے چُراکر اپنے گھر کا رستا پکڑا اَور وے نزدیک شہر کے پہنچ کر کسی درخت کے نیچے اُن بُتون کو گاڑ کر اپنے اپنے گھر گئے بعد آدھی رات کے سُنار اکیلا جاکر اُن بُتون کو وَھان سے اُکھاڑ کر اپنے گھر لے آیا اَور صُبح کو جاکر اُس نجار سے کہنے لگا کہ اَے نرے بے ایمان جھوٹے دغا باز چوٹے میری آشنائی کا پاس نہ کیا اَور اَیسی قدیم دوستی مین خلل ڈالا کہ

اُن بتون کو تو چُرا لایا اِس بی اِیمانِي سي کَي برس جِئيگا اَور کَي دِن گذران کریگا کیا محُوب اب زمانِي مين دوستي کا بهي اِعتبار نه رَها ۴

وُه اُس کِي باتين سُن کر دِل مين حیران هُوا کِه یِهه کیا بکتا هَي آخِر لاچار هوکر کهني لگا کِه اَي زرگر جو کِیا سو کِیا اَور جو هُوا سو هُوا جاني دي مَين جانتا هُون خُدا کي واسطي مجهه پر مت تُهمت باندهه از بس کِه وُه عقلمند تها اُس سي لڑنا اَور قضِیه کرنا مُناسِب نه جانا چُپکا هو رَها بعد کَي دِن کي ایک پُتلا چوبی اُس بڑهئي ني اُسي سنار کِي صُورت بنایا وَیسي هي کپڑي اُسي پهنائي اَور دو بچي خِرس کي کهين سي لایا اَور اُس پُتلي کِي آستين اَور دامن مين کُچهه کُچهه اُن بچون کي کهاني کِي چیزین رکهه دِین جب اُن کو بهُوکهه لگتي تو اُس بُت کي پاس جاتي اَور جو اُس کِي آستین یا دامن سي ملتي سو کهاتي اَور اپني جِي مين جانتي کِه همارا باپ یا ماں جو کُچهه کِه هَي سو یِهي هَي اَور یهان تک اُس پُتلي سي آشنائي رکهتي تهي کِه هر روز اُلفت سي اُس کي دامن پر آکر بیٹهتي تهي ۴

جب خِرس کي بچون کو اُس صُورت سي مِهر و مُحبت هُوئي تب بڑهئي ني سُنار کِي اَور اُس کِي عورتون کِي ضِیافت کِي بلکِه همسائي کِي عورتون کو بهي بُلایا چُنانچِه سُنار کِي جورُو اپني دو لَڑکون کو ساتهه لیکر اُس کي گهر گَئِي تَجا

اپنی گھات مین لگ رہا تھا بعد دو گھڑی کی اُس سنار اور سنارنی کو غافل پاکر
اُن دونون لڑکون کو چھپا رکھا اور اُن خرس کی بچّون کو چھوڑ کر غل مچانی لگا
کہ ہی ہی یی لڑکی سنار کی خرس کی بچّی کیون کر ہو گئی یہہ بات سنتی
ہی وہ سنار ناہر سی بی اختیار روتا ہوا آیا اور اُس کی کمر پکڑ کر کہنی لگا
ابی جھوٹھہ کیون بکتا ہی کہین آدمی بھی جانور ہوئی ہین ٭

آخر یہہ قضیہ قاضی کی روبرو گیا اور قاضی نی پوچھا کہ ای بڑھئی آدمی کی
لڑکی خرس کی بچّی کیون کر ہوئی تب اُس نی کہا کہ پیر و مرشد وو دونون
میری سامھنی آپس مین کھیلتی تھی اور کشتی لڑتی تھی زمین پر گرتی ہی
خرس کی بچّی ہو گئی قاضی نی کہا کہ یہہ بات مین کس طرح سی سچ جانون
تب نجّار کہنی لگا کہ خداوند مین نی کتاب مین لکھا دیکھا ہی کہ کسی وقت
مین ایک گروہ انسان کا خدا کی غضب سی حیوان ہو گیا تھا لیکن عقل اُس
گروہ کی جون کی تون رہی تھی اور اُلفت و محبت بھی ویسی ہی لازم یہہ
ہی کہ اس وقت دربار عام مین اُن بچّون کو سب اہالی موالی کی سامھنی
منگواکر اُسکی روبرو کیجئی اگر وی اُس کی لڑکی ہونگی تو اُس سی اُلفت
کرینگی اور نہین تو جو جی چاہیگا سو مجھی کیجئیگا ٭

یہہ بات اُسکی قاضی نی پسند کی اور اُن بچّون کو منگواکر اُس زرگر کی آگی

چھڑوا دِیا وي اُس صُورت کي سبب سي آشنا. هو رهي تهي با وُجُود اُس بهڑ کي بي اِختیار دَوڑ کر اُس سي جا لِپٹي اَور اُسکي پاؤن پر مُنهه مَلني لگي اَور اُسکي نعلون مین سِر ڈالني. تب قاضِي نِي کها کِه اَي سُنار دغا باز یي دونون تیري لَڑکي هین مُجھي بَقِین هُوا سو اب اِدھر آ اَور اِن دونون کو اُٹھاکر اپني گھر لیجا بناحق کیون شرارت کرتا هَي اور اِس غرِیب نجار سي لَڑتا هَي تب تو وه زرگر اُس نجار کي پاؤن پر گر پڑا اَور مِنّت کرني لگا کِه اَي یار اگریه حِکمت تو ني اپنا حِصّه لیني کي واسطي کی هَي تو اپنا حِصّه لي اَور میري لَڑکي مُجھي دي اُس ني کها کِه اَي سُنار تُو ني بڑا گُناه کیا هَي اَور امانت مین خیانت کي هَي اگر اب جھوٹھه بولنا چھوڑ دي اور دغا بازِي کي توبه کري تو شاید پھر تیري بیٹي اپني اَصلي صُورت پر آوین غرض اُس زرگر ني اُسکا حِصّه دِیا اَور اپني بیٹي اُس سي لِیي ٭

---

## ٭ ۲۳ نقل ٭

کِسي شهر مین ایک سُنار نِهایَت مالدار تها اَور ایک سِپاهِي اُس سي به دِل دوستي رکهتا تها اُس کِي آشنائي کو سچ جانتا تها اِتِفاقاً اُس سِپاهِي ني ایک

بھلی اشرفیون سی بھری ھوئی کہسن سی پائی اور نہایت خوشی حاصل کی اور اُس کو کھول کر گِنا تو اڑھائی سو اشرفی تھی وہ سپاھی بھلی لئی ھوئی خوشی خوشی سنار کی پاس گیا اور کہنی لگا مری بخت اچھی تھی جو بی رنج و محنت اِس قدر رر راہ سی مَین نی پایا حاصل کلام وہ تھیلی اُس سنار کو سونپی اور یہہ بات کہی کہ بھائی یہہ میری امانت اپنی پاس رھنی دی جب چاھونگا لی لونگا ؛

بعد کئی دن کی اُس تھیلی کو سپاھی نی سنار سی طلب کیا تب وہ کہنی لگا ای سپاھی تو نی اِسی واسطی مجھہ سی آشنائی کی تھی کہ تہمت لگاوی اور مجھی چور ساوی بھلا تھیلی تو نی مجھی کب دی تھی تو جھوٹھ کہتا ھی کیا خوب اب تو یہان سی جا اور کسی بڑی مال دار پر تہمت لگا جس کی سبب سی کچھہ مزہ اٹھاویگا اور مجھہ غریب کی ستانی سی کیا پاویگا مَین تجھی اپنا دوست جانتا تھا اور یہہ کب معلوم تھا کہ تو دشمن ھوگا اب جھوٹھ سچ لگاکر مجھہ سی مال لیا چاھتا ھی مثل مشہور ھی الٹی چور کتوالی ڈانڈی جھوٹھی کی آگی سچا رو مری ؛

آخر کار اُس سپاھی نی بیچارہ چاری قاضی کی پاس جاکر فریاد کی اور یہہ حقیقت مو بمو اُس سی کہی جب قاضی نی اُس سی پوچھا کہ اِس بات کا کوئی گواہ

هَي اُس نے کہا حضرت سلامت ساکھي کوئي نہين قاضي نے عقل سي معلوم کيا کہ يہہ قوم سُنارون کي دغا باز ہوتي ہَي کُچھہ تعجّب نہين اِس سُنار کی خواہ نخواہ دغا بازي کی ہوگي اِس اِحتمال پر قاضي نے سُنار کو اَور اُس کي سُنارِني کو بُلوا بھيجا اَور ہر چند دم و دِلاسا ديکر پُوچھا پر اُنھون نے سِوا اِنکار کي ہرگِز اِقرار نہ کِيا تب قاضي نے کہا مَين خُوب جانتا ہُون مُقرّر تُوني اُس کي تھَيلی اُڑائي ہَي جب تک اُس کي تھَيلي نہ ديگا تب تک تجھ کو نہ چھوڑُونگا

يہہ کہکر قاضي گھر مين گيا اَور دو شخصون کو ايک صندُوق مين بند کيا اَور اُس صندُوق کو کوٹھري مين دھر دِيا پھر باہر نِکلکر سُنار سی کہا اگر اُس کا زر دينا نہ قبُول کريگا تو مَين فجر کو تجھي مروا ڈالُونگا

يہہ کہکر اُن دونون کو اُس کوٹھري مين قيد کِيا اَور فرمايا کہ صُبح کو بعد نماز کي تمھين قتل کرُونگا يہہ کہکر قاضي جي اندر گئي اَور وي دونون اُسي جگہہ قيد رہي جب آدھي رات گُذري تب اُسکي جورُو ني کہا اگر تُو ني اُسکي تھَيلي لِي ہَي تو مُجھي بتا دی کہان رکھي ہَي اَور نہين تو اُس تھَيلي کي ساتھ ہماري بھي جان جاويگي يہہ قاضي بی تھَيلي لِئي ہم کو ہرگِز جيتا نہ چھوڑيگا تب اُس سُنار ني کہا کہ فلانی جگہہ جہان ميري چارپائي بِچھي ہَي وہين وُہ تھَيلي بھي گڑي

هَي يِہہ بات اُن دونون شخصون نے اپني کانون سي سُني اِتني مين صُبح هُوئِي جب قاضِي نِي اُن چارون کو کچہري مين بُلوايا اَور اُن دونون شخصون سی پُوچھا کِہ سچ کہو رات کو اُن دونون نے آپس مين کيا باتين کِي تہين تب قسم کی رُو سي اُنھون نے جو سُنا تھا سو کہہ دِيا قاضِي نے اُس جگہہ سی وُہ تھَلِي اپنی لوگون کي هاتہہ منگواکر سِپاهِی کي حَوَالي کِی اَور سُنار کو سُولِي دِی

---

## ۲۴ نقل

نقل هَي کِہ فارس کي بادشاہ کي يہان ايک بيٹا پَيدا هُوا اُسکي شانی پر هتھيلِي کي برابر ايک سِياہ داغ تھا بادشاہ اُسي ديکھکر حيران هُوا اَور داناؤن سي اُسکِي خاصِيت پُوچھِي سبھون نِي جَوَاب دِيا کِہ حکِيمون نِي يِہہ مُقرر کِيا هَي کِہ جِسکي اِسطرح کا داغ هو بادشاہ هوتا هَي پر اُسکو بڑي بڑي خطري پيش آتي هَين بادشاہ اِس بات سي کُچھ خُوش هُوا اَور کُچھ مغمُوم پر هميشہ اُسکِي حِفاظت کرتا هَي

جب وُہ چودہ برس کا هُوا شاهزادي کي محل کِي نزديک ايک پاجِي اَور بد خو موچِي رهتا تھا بادشاهزادہ هميشہ اُسکي گھر مين آتا جاتا اَور کھيلا کرتا

یہان تلک کہ اُسّے بڑی اُلفت ہو گئی وزیر نے کہا جہان پناہ لڑکون کو کمینون
کی صحبت مین رکھنا خراب کرنا ہے تھوڑے سے عرصے مین اُنکے خو بو لڑکون
مین اثر کرتی ہے کہ آدمی کو جیسی صحبت پڑتی ہے ویسا ہی اُسکا مزاج
ہو جاتا ہے چاہیے کہ شاہزادہ موچی کی صحبت سے پرہیز کرے بادشاہ نے
فرمایا کہ وہ بچہ نادان ہے اور موچی سے اُسے اُلفت ہو گئی ہے اگر اُسکی
صحبت سے باز رکھون آزردہ ہوگا اور مبادا اِس غم سے بیمار ہو جاوے کتنی روز
صبر کیا چاہیے جب بڑا ہوگا نصیحت کرکے اُسکو موچی کی صحبت سے باز
رکھینگے وزیر چپ ہو رہا

بادشاہ نے کفش دوز کو بلواکر نوازشین کین اور فرمایا کہ تو میرا ہمسایہ ہے
اور میرے اِس جگر گوشے کی تجھ سے اُلفت پیدا کی ہے چاہیے کہ اِسکے
احوال سے بخوبی خبر دار رہے ایسا نہو کہ اِسّے کوئی برا کام ظاہر ہو اُسنے
عرض کی میرا کیا حوصلہ کہ لائق اِس خدمت کی ہون پر جو جہان پناہ توجہ
فرماتے ہین اُمید ہے کہ آپ کی توجہ سے جو اکسیر کی تاثیر رکھتی ہے جہان
تلک ہو سکیگا اچھی خدمت بجا لاونگا غرض موچی نے اُسکی حفاظت
و خدمت مین بہت سی کوشش کی شاہزادے کو اُسّے اور اُلفت ہوئی اتفاقاً
بادشاہ [illegible] ہو گیا اور شہزادے کو اُسکے اعتماد پر چھوڑا کسی جشن مین بادشاہ

زادي کو قیمتی جَوَاھِر پہناکر باغ کِي سَیر کو لگیي اُس بد ذات موچی نے دیکھا کِہ ایک تاجِ مُرصّع اُسکي سِر پرھَي اَور خِلعتِ پُرتکلّف جوَاھِر نِگار گلی مىن، خباثتِ جِبلّی اُس بد ذات کِي حرکت مین آئي اَور دِل مىن سوچا کِہ یِہہ تاج و خِلعت اَور دُر و جَوَاھِر ھزار سَوداگر کِي پُونجی ھو سکتِي ھَی اب تو بادشاہ سفر کو گیا ھَي صلاح یِہہ ھَی کِہ اِس لڑکي کو اُٹھا کِسِي دُور دراز شہر مىن لیجاکر زیور اِسکا بڑي مول کو بیچُون اَور پُونجي اَپني کرُون آخِر اُس کم بخت کمینی نے اِس راز کو اَپني کِسِي مُعتمد غُلام سي کہا اَور کُچّھ نشا بی ھوشي کا بادشاہ زادی کو اَور اُسکي غُلامون خِدمتگارون کو جو حاضِر تھي اِس طرح کا پِلایا کِہ سب بي ھوش ھو گیی تب شاھزادي کو ایک بڑي سي صنّدوق کي اَندر لِٹاکر ایک جلد رَو سانڈنِی کِي پِیٹّھ پر باندّہ دِیا آپ اور کَئي غُلام تیز رفتار گھوڑون پر سَوار ھُوئي اَور دو کوتل گھوڑي ساتھ لی گیي اور راہ کي کھانی پینی کا سرانجام لیکر باغ سي نِکلي دِن اَور رات چلتي تھي آخِر تھوڑي دِنون مین اُس بادشاہ کي ممالِکِ محرُوسہ سي نِکل اَور مُلک مىن پہنچي

یہان بادشاہ زادی کي غُلام اَور خِدمتگار دو پہر دِن تلک بي ھوش پڑي تھي اَور کِسِي کو اُن کي حال پر اِطّلاع نہ تھِي آخِر باغبان نے سونا اُن کا حد سي زِیادہ دیکھ کر خبر لِي اَور احوال سي اُن کي واقف ھو روغنِ بادام پُرانی سِر کي

مس ملاکر ہر ایک کي ناک مین ڈالا اُسکي سُنگھاتي ہي ہوش مین آئي جو شاہ زادي اَور موچي کا نشان نپایا ملکۂ آفاق سي جاکر عرض کي وہ سوار ہو باغ مین آئي اَور حُکم کیا کہ لوگ اُن کا پیچھا کرین اَور کوشش بجا لاوین موافق حُکم کی لوگون ني بہتیري جُستہ و جُو کي پر کہین نشان نہ پایا اَور ملکہ دِن رات آنما کي درد سي روتي اَور زمین پر سِر پٹکتي تہي یہان تلک کہ اُسي غم مین روتي روتي جان سي گذر گئي

جب یہہ خبر بادشاہ کو پہنچي شہر مین اپني آیا اَور ماتم داري کرکي اُسني صبر اختیار کیا اَور دِل مین اپني کہا جو کوئي عقلمند دَولت خواہون کي بات نہ سُنیگا یہي اُمي در پیش ہوگا

سمک حرام بي وقوف کم بخت موچي ني شاہزادي کو شام کي مُلک مین لیجاکر قیمتي جواہر چھین لیي اَور اُس کو ایک مسافر سوداگر کي ہاتہ بیچ ڈالا سوداگر ني غلام کو مول لیکر دس برس تک تربیت کي جب اُسني اچھي آداب سیکھي تب بطور تحفي کي فارس کي بادشاہ پاس کہ شہرہ اُسکي بخشش کا سُنا تہا لایا شاہزادہ جو چھٹ پنی مین جُدا ہوا تہا بادشاہ ني اُس کو نہ پہچانا بہت سي روپیي دیکر اُسي مول لیا اَور خاص غلامون کي زمري مین داخل کیا جو آثار دولتمندي کي اُس کي چہري اَور پیشاني سي ظاہر تہي بادشاہ

اُسکي تربیت مین کوشش کرنی لگا تهوڑي سي عرصي مین معتمد هُوا اَور حضوري خدمت مین اُسني سرفرازي پائي اِس مین ایک جوهري سي جو همیشه خزاني مین رهتا تها اَور جواهر خاني کا مقیم تها دوستي هُوئي اُس بد گُهر جوهري ني اُس غلام کو که جسني کمینون کي ساته پرورش پائي تهي فریب دیا اَور کها که سوتی وقت بادشاه کي هاته سي انگوتهي نکال کر مجهي لا دي تو ایک سبک ساعت تیري اُنگلي مین پهنا دون لیکن اِس شرط سي که تو مجهي وزیر اپنا کري اُس انگشتري مین ایک نقش هي جو کوئي اُسکو اچهي ساعت مین پهني بادشاه هووي

غلام ني فریب کهاکر رات کي وقت جب بادشاه سو گیا هاته اُس کي انگوتهي کي طرف بڑهایا اَور آهسته آهسته اُنگلي سي نکالتا تها که یکبارگي بادشاه چونک پڑا اَور غلام سي کها اَي بیوقوف یه کیا کام هي جو تو کرتا هي غرض غصي هوکر اُسکي قتل کا حکم کیا اُسکي بدن پرسي کپڑي اُتارتي هي بادشاه کي نظر اُس داغ سیاه پر پڑي بیهوش هو گیا اَور جلاد ني اُسکي قتل کرني مین توقف کیا جب بادشاه هوش مین آیا لڑکي کو چهاتي سي لگایا اَور کها اَي نور چشم مین ني وزیر کي بات نه سُني اَور تجهي کمیني موچي کي صحبت مین رکها اِس لیئي آفتون مین پڑا اَور اَیسي غم و الم مین رها لڑکي نهایت سي معذرت کي

اَور کہا جَوہَرِي کِي دوستِي کي سبب مُجھ سي اَیسا بُرا کام ہُوا ہَي بادشاہ نی
جَوہَرِي کو سزا دِي اَور اپنی فرزندِ عزیز کو نصِیحت کِي کِہ پھِر کمینون کِي
صُحبت کي گِرد نہ پھِرنا اَور ہمیشہ عالِي منِش داناؤن کی ساتھ گُذران کرنا ۞
اِس قِصّی کا فائِدہ یِہہ ہَي کِہ کم ذاتون کِي صُحبت آزاد کو غُلام اَور عُلام کو
خراب کرتِي ہَي

---

## ۳۵ نقل

کوئِي کاہِلّہ ہمیشہ اپنی بیتی کو سمجھاتا اَور یِہہ کہتا کِہ بابا جان دُنیا بُرِي جگہہ
ہَي کر نو ڈر نکر تو بھِي ڈر اُسکا بیتا سُنکر یِہہ جواب دیتا لالا جِي بُرِي بُرِي کي
واسطي ہَي کر تو ڈر نکر تو نہ ڈر غرض جب نہ تب اُن دونون میں یِہي گُفتگو ہوتِي
ایک روز اُسنی اپنا وُہ گھوڑا سواري کو منگوایا کِہ جس پر کبھِي سوار نہوا تھا اَور
کھِلا پِلاکي خوب تیار کیا تھا گھوڑي کي آتي ہِي باپ نی بیتی سی کہا بابا جان
اِس پر تم سوار ہو ہم دیکھین بیتی نی بھِي یِہي کہا لِدان نہیت مِنی کہا سُنی
کي بعد اُسکا باپ ہِي سوار ہُوا اَور بیتا پیچھي پیچھي دیکھتا چلا
اِس میں کِسِي ایک شخصون نی دیکھ کر کہا دیکھو یِہہ کیا کم بخت ہَي کِہ تیر

مىں پانْو لٹْکا چُکا اَور تو بِهي اِسْکي هَوَس بہِن گَئي جَوَاں ستا پِیچْهی جُوبی چٹْکاتا آتا هَي اَور آپ گهوڑي پر چڑْها جاتا هَي یِہہ سُن وُہ اُتر پڑا اَور بیٹي کو چڑْها آپ پِیچْهي پِیچْهي دیکّهتا چلا پهِر کَئي آدْمِي دیکّهکی بولی کِہ دیکْهو یِہہ کیا نا لاِئق و نا خلف هَی جو آپ سَوَار هو باپ کو جِلَو مىں دَوڑاتا هَي یِہہ سُن آگي بڑْه وي دونون جڑْه لِیئي تب کوئي بول اُٹْها کِہ یي کیا مسْخري هَیں جو ایک گهوڑی پر دولد لِیئي هَیں یُوں سُن وي دونون اُتر پڑي اَور سائِیس ىي گهوڑا ڈُرِیا لِیا یي پِیچْهي پِیچْهي دیکّهتي چلی سب اِنْهیں دیکْهه ایک نی ایک سی کہا کِہ بهائي دیکْهو حرام کا مال مُفْت جاتا هَي اَور کِسِي کي کام نہِیں آتا

اِس بات کی سُنْتي هِي کایَتْهه نی ستی سي کہا کیُوں بابا جان دُنْیا کِي زبان سي بچْنی کِي کوئي اَور تدْبیر هو تو کرو مُجْهسي تو اب کُچْهه نہیں بن آتي لا جَوَاب هو بیٹا بولا لالا جِي تُم سچ فرْماتي تهي دُنْیا بُرِي جگهه هَي کر تو ڈر نہ کر تو بهِي ڈر اِس کا کُچْهه عِلاج نہِیں

## ۲۶ نقل

دو زمیندار اپنی گانو سی کہیں کو چلی جاتی تھی راہ میں ایک پچاس ساٹھ بگھی اچھی زمین کا قطعہ دیکھ کر اُن میں سی ایک نی کہا کہ بھائی یہ جگہہ اگر ہماری تمھاری ہاتھ لگی تو کیا کرو بولا مَیں تو اپنی حصّی کی زمین میں پھلواری لگاؤنگا کہو تم اپنی جگہہ میں کیا کروگی کہا مَیں اپنی گائین بھینسیں چراؤنگا اس نی کہا بھلا مانو یا بُرا مَیں تو اپنی باغیچی کی پاس نہ چرانی دُونگا وہ بولا تمھارا کُچھ اجارہ نہیں ہَی مَیں اپنی زمین میں جو چاہُونگا سو کرُونگا غرض اِسی طرح ہُدّا بُدّی کرکی لگی ہاتھا پائی کرنی اس میں کئی ایک راہ گیر جو اِن کو جھگڑتی دیکھ جمع ہوگئی تھی اُنھوں نی بیچ بچاؤ کرکی اِن سی پُوچھا کہ تم کیوں آپس میں لڑتی ہو اِسکا سبب کہو اُنھوں نی سب ماجرا کہہ سُنایا سُنتی ہی اُن میں سی ایک شخص بولا کہ بھائی تمھاری وہی مثل ہَی کہ سُوت نہ کپاس کولی سی لٹّھا لٹّھی

یہہ اِنْتخاب کِیا گیا ہَی کِتابِ آرایِشِ محْفِل مین سی کِہ جو اکْثرِیّہ مُشْتمِل ہَي مضْمُونِ خُلاصۃُ الْہِنْد پر ؎

---

یِي چنْد سطْرین ممْلُکتِ ہِنْدُوسْتان کِي تعْرِیف مین

جب سي یِہہ مرکزِ خاکِي حیوانات کِي آرامگاہ ہُوا سیکْڑوں ہزارون لاکْھون شہْر قصْبی بسی اَور بسْتي جاتی ہَین کوئِي ادْنٰی کوئی اعْلٰی لیکِن ہِنْدُوسْتان کِي سرزمین کا عالم سب سي نِرالا ہَي کوئِي وِلایَت اِسْکِي وُسْعت کو نہِین پہُنْچتِي اَور کِسِي ممْلُکت کِي آبادِي اِس کو نہِین لگْتِي یہان کِي ہر ایک بسْتِي مین گہْما گہم جا بجا ایک نئِی طرح کا عالم ہر شہْر و قصْبی مین سُتھْرِي پاکِیزہ پُخْتہ مُتعدِّد سرائین " مُسافِرکی واسْطِي ہر موسِم کِي اوڑْھنِي بِچھونِي اَور اقسام کِي غِذائین " اکْثر بسْتِیون مین مسْجِدین خانْقاہین مدْرسي باغات " غرِیبون بیکسون مُسافِرون کي لِئِي مُتعدِّد مکانات " قلْعي بڑِي بڑِي مضْبُوط وُسْعت مین اَیسي کِہ سیکْڑون گاؤن اُن مین بسین " اَور رفْعت مین اِس قدر کِہ بادل اُنکِي نِیچِي برسین " ندِیو نالي تالاب کُوئی لطِیف و پاکِیزہ ہزارْہا " پانِي اُن مین مِیٹْھا ٹھنْڈا سُتھْرا بھرا ہُوا " بڑِي بڑِي دریاؤن مین کِشْتیان نِواڑي

بجْري و غَمره بي شُمار" شاه راه كي ندّي نالون پر بيشْتر معامون مىن پُل
بندّهي هُوئي تيّار" اكْثر رسْتون مىن كوسون تلكْ سايَه دار درخْتون كِي دُرَستَه§
قطار" ايكْ ايكْ كوس كِي مسافت پر ايكْ مِيار نَمُودار" هر ايكْ چَوكِي
پر همه چِىز مُهَيّا" سَودي والون كِي دُكاىن جابجا" مُسافِر خُوش وخُرّم كهاتي
پِيتي اُٹّهتي بَيٹّهتي دِن بهر چلي جاتي هَين" اَور شام كو منْزِل پر بهِي سب
طرح كا آرام پاتي هَين" (بَيت) جهان ديكْهِئي خَير هِي خَبر هَي" سفر يِه
بهِين باغ كِي سَبر هَي" سِواي اِس كي راه مين اگر سونا اُچهالتي چلي جائين
كهِىن خطْره نهِين اَور جنْگل مين رات كو جهان چاهين سو رَهىن كُچْه پرْوا
نهِىن چُنانْچِه هميشه سَوداگر بَنْجاري مال متاع علّه دُور دُور سي بهر لاتي هَىن
اَور منزِلِ مقْصُود پر سلامت جون كا تون پهنْچ جاتي هَين مشْرِق كِي طرف اِس
ممْلُكت كي بنْگالا هَي اَور جَنُوب كِي سمْت دكْهن مغْرِب كِي جانِب ٹهٹّهه
وَهان سي شور دريا نزْديكْ هَي اَور شِمال كِي طرف ايكْ بڑا پهاڑ هَى كِه
اُسْكي اِنْتِها كو كوئِي نهِين پهُنْچا هرچنْد اِس سرْزمِىن مين الْماس ياقُوت
سوني رُوپي تانْبي لوهي سرْب و غيره كِي كهانين موجُود هَين اَور اِنْكا حاصِل بهِي
بهُت سا هَي لِيكن بيشْتر آمدني يهان بَدَولت علّي كِي هَي اَور وُه انْواع و

§ *du-rasta* for دورسته *do-rasta*, Two roads or rows, on both sides of the way.

اقسام کا ہوتا ہے اُنکا تفصیل وار لکھنا دقت سے خالی نہین پر یہان کا اکثر
اناج با مزہ و خوش ذائقہ ہوتا ہے خصوصاً سکھداس کے چانول نہایت
لطیف لذیذ خوشبو ہوتی ہین پادشاہ وزیر امیر بلکہ ساری دولتمند جنکو خدا
نے ذائقہ دیا ہے ہر روز پکواتی ہین اور چاہ کر کھاتی ہین سچ تو یہہ ہے کہ
اگر یہی بہشت مین ہوتی تو حضرت آدم علیہ السلام گیہون کا دھیان نکرتے
بوڑنا کھانا تو معلوم غرض غلے کی بہتایت زراعت کی کثرت پر موقوف ہے
اور اُسکا مدار بارش پر ہر چند بعضے بعضے مقامون مین کھیتیان جھیل
تالاب اور کوئی کی پانی سے بھی ہوتی ہین خصوصاً پہاڑ کی ترائی مین کہ
وہان ندی نالی بکثر بہتی ہین قطعی وہان کی زمین کی بسا اوقات نمناک
رہتی ہین وہ چندان مینہہ کی محتاج نہین پروہ کتنی اور کیا بساط رکھتی ہے
کہ غلہ اُسکا وفا کرے اور ایک خلق خدا کا پیٹ بھرے الغرض اکثر زمینین
یہان کی جو قابل جوتنی بونی کی ہین اُنکی زراعت موقوف بارش پر ہے
سینچنا وہان متعذر اور لا حاصل کیونکہ وی اس قدر ہین کہ شمار بھی اُنکا
دشوار ہے پھر کسانون کا کیا مقدور جو اُنکی عشر عشیر کو بھی پانی دی سکین
سیراب کرنا تو درکنار یہہ قادر لا یزال نے ابر ہی کو قدرت بخشی ہے کہ ایک
پل مین جل تھل بھر دیتا ہے حاصل یہہ ہے کہ غلے کی فراوانی اور اناج کی

اُرْزاني کا سبب مُسبّبُ الاَسْباب کی بارانِ رحْمت هِی کو بنایا هَی سِنْچی
سچائي سي یہہ بات کہان اَور بعْضِي سیر حاصِل کہ وُہ سال مین دو بار زُرُوع
هونی هَی بلْکہ تِین بار سُبْحان اللہ کیا صانِع هَي کہ هَیُولا و عناصِر کا ایک
کیا پہر ایک کِي ایک کو ضِدّ بنایا اَور تاثیراتِ مُخْتلِفہ اُن سي ظاهِر کین بلْکہ
هر هر واحِد کو بہِي خَوَاص و اَوْصاف ایک سی ندِیْی چُنانْچہ کِسِي مُلْک کِي
هَوَا کُچْہہ هَي اَور کِسِي شہْر کِي کُچْہہ علیٰ هذا اَلْقِیاس پانِي مین بہِي کیفِیّت
اَیسی هِي کُچْہہ دیکْہِي جاتِي هَي هر چنْد کہ جِنْس مین اِتّحاد رکّہتا هو اب
گنْگا جمُنا مین کِس قدْر قُرْبت هَي سانْہ اِسْکي پانی کِي تاثِیر بلْکہ رنْگت
بہِي جُدِي هَي پہر جِن درْیاون مین کہ کالي کوسون کا تفاوُت هَي اُنْکي پانی
کِی خاصِیّت کا فرْق لِکّہنا زِیادہ هَي اَور کُوئی تو سانّہ اِس بات کِی کہیں
کہارِی کہین میٹْہی هوتي هَین یہان تو رات دِن کا تفاوُت هَی لِکّہنا اُسْکا محْض
لغو زمِین کِي بہِي ماهِیّت اَیسِی هِي کُچْہہ هَي کِسِي جاگہہ تو ایک سال
مین دو دو تِین تِین مرْتبي اناج پَیدا هوتا هَي کہِین ایک مرْتبي کِسِي مقام
مین مُطْلق نہِین گو کہ مینْہہ سب جگہہ مُساوِي برسي سِواي اِسْکي کہِین کا
چانْوَل خُوب هوتا هَی کِسِي جگہہ کا گیہُون کِسِی طرف کا چنا معہدا کمْتی
زِیادتِي بہِي هر اناج کِي جا بجا دیکّہنِي مین آتِي هَي وَجّہ اِسْکي کیا حَقُّہٗ هم

پر نہیں کہلی مگر آگ کي خاصیت و کیفیت میں فرق معلوم نہیں ہونا شاید اسکا سبب یہہ ہو کہ وہ یدوں لکڑي کوئلي و غیرہ کي علیحدہ موجود نہیں ہوتي یا کچھہ اور ہو کہ اسي ہم نہیں جانتي العلم عند اللّٰہ ؞

⁂ چند سطرین موسم بہار و برسات کي تعریف میں ⁂

اگرچہ فصل ربیع میں بہي اس ملک کي بیچ پہول پہل بہتایت سي انواع و اقسام کی پہولتي پہلتي ہین آم موراتي ہیں بلکہ گلاب بہي باغون کي بیچ بیشتر اسي فصل میں پہولتا ہي اور جنگلون میں ٹیسو سرسوں اس کثرت سی کہ نگاہ کام نہیں کرتي اور آنکھہ نہیں تہہرتي رنگت اسکي عاشقون کي چہري کي زردي زیادہ چمکاتي ہي اور ہوا آتش عشق کو دونا بھڑکاتي ہي (ابیات) جنکو وصل گلرخان ہي انکو بہاتي ہي بہار ہم سي مہجورون کو لیکن کب خوش آتي ہي بہار دید گل کیا کیجي پڑہتي ہي دوني بیکلي خار ہجران اور بہي دل مین چبہاتي ہي بہار في الحقیقت رات دن اسکا خالي کیفیت سي نہیں کیونکہ دہوپ بي حدت اور چاندني بي کدورت ان دنون رہتي ہي اور باؤ بہي عطریت و اعتدال کي ساتہہ بہتي ہي چنانچہ اسکي

؛ دیجئی کہ جہان مین اُسکا نظیر نہین ؛ ثانی اُسکو کِسکا کہئی کہ کِسی عِمارت کی اَیسی تعمیر نہین ؛ سچ تو یہہ ہَی کہ حَسبی اُسکی بانی والی کی اِمارت مین آن بان جُدی ہَی ؛ وَیسی ہِی اُس مکان کی عِمارت کی شان جُدی ہَی ؛ (قِطعہ) شفّافی و صفائی یہان تک ہَی جس سی نِت ؛ نُورِ صفای صُبح کو رہتا ہَی اِنفعال ؛ نقش و نِگار اُس پہ ہَین اَیسی کہ حُسن کا ؛ اُن سی نِگار خانہ چِین کری سُوَال ؛ اَور اِرتفاع یہہ ہَی اگر عُوج اِبنِ عُوَق ؛ اُس پر کری نِگاہ تو پگڑی کو لی سنبھال ؛ جس قدر اُس مکان کی تعریف کیجئی بجا ہَی ؛ اَور جِتنا اِس شہر کو سراہئی رَوا ہَی ؛ واقِعی بِلادِ ہِند مین اب اَیسی پُر عِمارت آبادی کہین نہین ؛ اَور تاجرون سَوداگرون کی کثرت بہی اَیسی کہین نہین ؛ صاحِبانِ کمپنی کی مُدّت سی تجارت گاہ ہَی ؛ اَور سرداران انگریز کی قدیم عِشرت گاہ ؛ بالفِعل اکثر صِنف کی اشخاص مُتموّل اَور صاع صنعت گری مین کامِل یہین بکثرت مَوجُود ہَین اَور اشیا و تحائف بہی انواع و اقسام کی علیٰ ہذا القِیاس خرید فروخت کا سررِشتہ بخوبی جاری ؛ خُوش وخُرّم ہر ایک بیوپاری ؛ لیکن رنگین کپڑی جلد بد رنگ ہو جاتی ہَین خُصُوصاً لال کا تو رنگ رہتا ہِی نہین اَور اشیاء قِوامی بہی مِثل شربت و خمیرہ و معجُون شِتاب سڑ جاتی ہَین بلکہ خُشک دوائین بہی

بیشتر بگڑ جاتي هین سبب اُسکا هوا کي شوریت و عفونت و رطوبت
چنانچه گهرون کي زمین همیشه نمناک رهتي هي بلکه دو دو تین تین گز
دیوارین بهي ۔ نیچي کي مکان تو قابل بود و باش کي نهین اگر دو منزله سه
منزله مکان نه بناین تو یهان کي باشندي مطلقا آرام نپاٸین ۔ اور پاني
بیشتر تالاب کا پیتي هین یا مینه کا کوٸي تمام یهان کي کهاري ۔ اور آب
جاري دریاي شور کي قرب سي نپت بهاري ۔ خصوصا جوار کي وقت مراد
اُس سي اُلٹا بهنا دریا کا اور بهاٹها مخالف اُس کا بیان اِسکا عجایب
المخلوقات مین یون لکها هي که هر دریا مین یه نهین هوتي مگر شور دریا
مین یا وي دریا جو اُس سي متصل هین ساتهه اِسکي اُنکي عمق مین پتهر
بهي نهایت سخت هووین پهر جس وقت ماه محاذي اُنکي سطح سي هووي
اور شعاع اُسکي اُن پتهرون پر پڑي پهر وهان سي پلٹتي پاني کهولني لگتا هي
اور رقیق هوتا جاتا هي پس موجب زیادتي کا لطافت هوتي هي اور اُسکو
مکان وسیع چاهیي ندان بعضي اجزاي آب بعضي دیگر کو تموج سي ٹکراتي
هوٸي کناری سي اُبهر کر دیتي هین لیکن یه گهٹنا بڑهنا موافق حرکت قمر هي
غرض جس وقت چاند آسمان کي بیچون بیچ پهنچتا هي جوار کامل هوتي
هي جهان وهان سي زایل هوا بهاٹهي کي ابتدا هوٸي یعني پاني کا علیان

گھٹني لگا آخرِ حالتِ اصلی پر آ جاتا ہَی جب ماہ اُفقِ غربِي پر پہُنچتا ہَی پھر جَوَار شُرُوع ہوتِی ہَی اَور بڑھنِي لگتِي جہان وتدُ الارض پر آ چُکتا ہَی کمال طغیانِی اُسکِی ہوتِی ہَی حب وہان سي سرکنا ہَي بھاٹھا شُرُوع ہوتا ہَی رفته رفته پانِی پھر اپنِي طَور پر نہِي لگتا ہَی جِس وقت قمر پھر اُفقِ شرقِی پر پہُنچا جَوَار کا آغاز ہُوا لیکن اِسکِي اَور اُسکِی اِبتدای حقیقِي ہرگز محسُوس نہِین ہوتِی مگر عُرفِ عرض ہَیَجانِ بحر مانندِ ہَیَجانِ اخلاطِ بدنِ آدمِي ہَي جَیسی اُسکی گھٹنِی بڑھنِي کِي عِلّت حُکما کی نزدیک قمر پڑتا ہَي وَیسی ہِي اُسکِي بھِي عرض اُس ساعت پانِي بہان کِي دریا کا پِینِي والِي کِي حق مین سمّ ہَی بلکِه آبِ تبعِ دو دم خُدا نخواسته جِسنِي اُسکو پیا وُہ بیچارہ کب جِیا پس اکل و شُرب خلق کا تالاب کِی پانِی پر ٹھہرا اِسِي واسطِي بنا تالاب کِي اِس مُلک مین اکثر ہَي اَور ایک نامِ خاصّ بھِي بعضِي بعضی تالابون کِي لِئي مِثلاً لال دِگّي چورنگِي و غَیرہ اَور سِوای اِس جَوَار بھاٹھِي کِي وسطِ ماہ کِي تِین تاریخون مین اَور آخِرِ ماہ کِی ایک تا دِین رات مین پانِي بصُورتِ دِیوار بُلند ہوکر نہایَت زور شور سي دریای شور کِي طرف سي آتا ہَي جہاز بھِي اُسکِی تلاطُم سي ہِل جاتا ہَي پھر ناو تو کیا چیز ہَي اُس وقت اگر کہِیں پانِی مین ہُوئِي تو بچِي اَور جو کِناري سي متّصل لگِي تھِي

تو اُسکی صدمي سي خُشکي مين جا پڑي اَور ٹکڑي هو گئي اِسی واسطی ملاح اَیّامِ مذکُور مين چهوٹي بڑي ناوين بهاري بهاري لنگر ڈال کر کِناری سي دُور رکهتي هَين بنگلا زبان مين اِس طرح کِي مَوج کا ناوٗں هُمّا هَي لیکِن برسات مين اِس قُوّت و شورِش سی نهين آتا سببِ یقینِي اِسکا نہ بتلا سکتا آور لِم اِسکِي کوئي پا نہیں سکتا مگر حُکما کي نزدیک شُعاعِ شمس هَي لیکِن اَیّامِ مُعیّنہ اَور اَوقاتِ مُتقرّرہ مين پر بادهاي مُختلِف کو بهِي اِس مين مُداخلت هَي اَور اُسکِي کمتي زیادتي مين فُصُولِ اربع کو فِي الواقِع شُعاعِ آفتاب مين حِدّت بمرتبہ هَي پهر علیاَن بهِي اُس سي اَیسا هِي کُچھ هوگا ٭ آب و هَوا بهِي یہانکِی بہ نسبت زمانۂ سابِق کي بِالفِعل اچهِي هَی چندان بد نہین خُصُوصًا جاڑي کِي رُت مين تو همیشہ اِعتِدال پر رهتِي هَي یُون درد دُکھ اِنسان کو کہان نہین هوتا کَونسا شہر هَي کہ بیمار جہان نہین هوتا لیکِن تواسِر کهُلی داد ضُعف مِعدہ پُورب مین بکثرت هَي اَور پچّهم مین بقِلّت " اَور نکُوا سانجِر فیل پا گهینگا خاص اِسي سرزمِین مین هونا هَي وهان مُطلق نہین مگر کبهي کہین کِسي کو بسبیلِ نُدرت اَور ارمنِي محلّي مین بڑي بازار و چینِي بازار کي بیچ ارمنِي گِرجہ هَي بہت اُونچا کُشادہ مشہُور بهِي سب گِرجون سی زِیادہ " تعمِیر

اُسکي۔ آغا ناظر۔ ارمنیون کي سردار ني سن ایک هزار سات سو چوبیس عیسوي مین کي۔ اگرچه اِس۔ شهر مین گرجي۔ انگریز و پرتکیش وغیره عیسائیون کي بهت هَین پر شهرت اِسکي بیشتر هَي۔ اَور گهڑي بهي۔ اُسکي بهایت معتبر۔ مسجدین بهي یهان کثیر هَین لیکن نه قابلِ تحریر۔ مگر رمضاني دوري ني۔ ایک۔ مسجدِ پخته مربّع نو برج کي ستهل هتّي مین۔ سائي هَي واقعي تعمیر اُسکي اُسکي حویلي سي باهر هَي۔ اَور یهان کي سب مسجدون سي بهتر۔ امام باڑي بهي۔ علي هذا القیاس۔ بهتیري کیونکه۔ کوئي سرکار و۔ جمعدار۔ خانسامان ناظر و غیره بهوگا که۔ جسني اپني۔ حویلي کي متّصل نه بنایا۔ هو لیکن۔ ایک۔ چهوٹا سا۔ گنبد دو تین هاتهه۔ کا اُونچا اَور۔ چبوتره بهي اِسي قدر لنبا۔ چوڑا مگر۔ بعضي بعضي۔ چوبدار جمعدار ني یا کسي صاحب کي هندوستاني بي بي ني محوّطه اَور مکانات کي سانهه بهي بنایا هَي۔ اَور بهت سا پیسا اُسکي تیّاري مین اُٹهایا هَي۔ لیکن اَیسي اشخاص تعمیر کي سلیقي اَور تعزیه۔ داري کي۔ طریقي سي کیا واقف هَین تا هم اگر۔ ایمان کي۔ ساتهه هَي اَور نیّت بهي بخیر تو عقبیٰ مین کچهه رستگاري هوگي۔ و اِلّا دونون جهان مین ذلّت و خواري۔ اَور محرّم کي۔ ساتوین کو بهان کي۔ باشندي۔ جتني تعزیه دار هَین، شدّي اَور علم۔ اُٹهاکر بیٹهک۔ خاني تلک شیون کرتي۔ هوئي

لیجاتي هَین ؛ اَور وهاں سی اِسي هَیئت سیَ پهِر اپني گهر آتي هَین ؛ رستون مین خلایق کِي کثرت سی رسته کم مِلتا هَي ؛ اَور شاني سي شانه چلني والون کا چهِلتاَ هي ؛ سِپهرِے سي رات نلک یِهي عالم . اَور هر ایک گلِی کُوچی مین ماتم رهتا هَي اُسکا نام یهاں کی لوِگون ني دوه پهریا مانم رکّها هَي اَور اُسِی دِن هر ایک چهوتي بڑی اِمام باڑی مین بهاں کی زن و مرد مُرغ کا سالن اَور روٹِي یا پُلاؤ پکا پکا لیجاتي هَین ؛ اَور اُس پر فاتِحه اِمام کِي دِلاتي هَین ؛ عرض مُرغ اِس قدر ذبح هوتي هَين کِه اُس دِن ,اگر شهر مین ڈهونڈهي ، نو ایک پر بهِي نپاوي ؛ مگر اُنکي لهُو کا ایک نالا هر گلي کُوچی مین بهتا نظر آوي ؛ سِواي اِسکي یهان کي پوَاچ و ارزال . اُس روز اِمام باڑون مین جاتي هَیں ؛ اَور عجیب عجب سوانگ لاتي هَن ؛ مِثلاً جِس شخص ني ایک اِمام باڑي مین عهد کِیا تها کِه میري یِهه مُراد اگر اِس سال مین بر آئیگي نو مَین یهان بیٹهکر اپنی سِر پر چُولها رکّهه کهِیر پکاؤنگا وُه کهِیر پکاتا هَي اَور جِسني اپنِي مِیّت کی بر آني پر قُفل لگاني کا وهان عهد کِیا تها وُه اپنِي مُنهه مین قُفل لگاتا هَي هرچند کِه اُسکی دونون گال چهِد جاتي هَن کیُونکِه اُسکي اِدهر اُدهر دو پتّریان لوهي کِي هوتي هَین اَور بیچ مین ایک پتلا سا سیخچه شکل اُسکي گهوڑي کي دهاني سي کُچهه مِلتي هَي عرض یِهه خرِ نا

مُشخّص اُنکو اپنی مُنْھه مین لگاکر اِمام باڑی کی گُنْبذ کی آس پاس پھِرنا هَی اگر تین پھیری مین قُفْل کھُلْکر گِر پڑا تو اِسکی جانا کِه مرِی نذر بِھایت قبُول هُوئی اَور اگر ساتوین پھیری مین گِرا تو بِی اَلْحمْدُلله اَور وُه جو کھِر سِر پر لگانا هَی وُه حالت اپنی اَیسی ساتا هَی کِه لوگ جانین اُسکو ٹھنْڈ لگتی هَی کُچْھ اُوڑھه بھِی لیتا هَی گو کِه گرْمی کِی رُت هووی غرض اُسکی حالت کدائی کو اَور قُفْل کی خُود بخُود گِر پڑنی کو چھوٹنی اُمّت کرامت سمجھتی هَی ؛ اَور اِجابت کی علامت ؛ طُرفه تریه کِه اُس جاهِل کا ساتھه اِسکی یه بھی عقیده هَی کِه اگر کِسی اَور اِمام باڑی مین سِوای اِمام باڑه معْهُوده یه کام کرین تو نه کھِر پکی اَور نه قفْل کھُلی احْیانًا اگر کوئی عالِم اُس جاهِل کو چاهی کِه اِس فِعْل نا شایسته سی باز رکھی کیا مجال ؛ بلْکِه جناب اِمام کی بھی مانِع هووی سی ترْک اِسْکا اُس سی اَمرِ مُحالِ " (مِصْرعه) هر کس بخیالِ خویش خبْطی دارد ؛ اَور عشری کی دِن کوئی خاصّ طَور یهان نهین دیکھا و اِلّا لِکْھتی مین آتا اَور یهان کی هُنود کی بھی بعْضی بعْضی پُوجا کا طَور جُدا هَی چُنانچه دُرگا پُوجا مین اَور کالِی کی پُوجا مین اَور کاتِک پُوجا مین یی اپنی اپنی گھرون مین بڑی بڑی رَوغنی بُت هر ایک کی تشْبِیه مُعَیّن پر بنْواکی رکْھتی هَین اَور اُنکو روزِ معْهُود بڑی دھُوم دھام اَور باجی گاجی سی دریا مین

لیجاکر ڈال دیتی ہیں عوام یہانکی اسکو بھسان کہتے ہیں غرض درگا پوجا
بہت دھوم اور ہجوم کی ساتھ ہوتی ہی اور اسکی لوازم میں یہانکی
خلقت بہت روپیا پیسا اپنا کھوتی ہی نام اسکا نوراتر ابتدا اسکی کوآر
سدی پرواسی§ اور انتہا دسمی کو لیکن چھٹھ سی ستمی اشٹمی نومی تک
تہاپنا کرکی پوجتی ہیں یعنی ایک کوری گھڑی میں پانی بھرکر اسکی آگی
پرستش میں مشغول ہوتی ہیں اور دسمی کو بسرجن کرتی ہیں یعنی درگا کو
دریا میں ڈال دیتی ہیں اور ایام مذکور میں خصوصا چھٹھی سی دسوین
رات تلک اکثر ہندو بنگالی اپنی حوصلی اور مقدور کی موافق مجلس
عیش کی جماتی ہیں اگرچہ بیشتر ان میں تھڑدلی ہیں پر اس کام
میں بہت سا روپیا اٹھاتی ہیں چنانچہ یہانکی اعزہ متمول مسلمانوں
کی بھی دعوت کرتی ہیں بلکہ صاحبان عالیشان کی بھی غرض اکثر قوم
کی اشخاص اور سردار مجلس میں جاتی ہیں اور ایک حظ اٹھاتی
ہیں فرش رنگ برنگ کا ہر مکان میں اور شمیانی کی تلی بہایت
پاکیزہ و مصفا شیشی کی جھاڑ فانوسیں قندیلیں متعدد روشن جا بجا پاندان
عطردان نقرئی و طلائی قرینوں سی دھری ہوئی سیکڑوں چنگیروں میں ہار

§ *purwāsī*, for پورن ماسی *pūrnamāsī*, the full moon.

پهول ٹري بهري هوئي " بهانڈ بهگتيون اَور کنچنيون کي طائفي دس دس بيس بيس " پوشاکين بهي اُنکي گلون مين بعض بعض بيس ؛ (ابيات) مسلسل کناري بنت کي چمک ؛ کرن اَور توڑي کي تسپر جهنک ؛ نظر چشم کي کس طرح تاب لائي ؛ کهان تک دلِ عاشقان پس نجائي ؛ سطحِ فرش کي هردو جانب انگريزيون يرتکشون ارمنيون کي بيبيان اَور مستيسائين پر تکلّف لباس پهني هوئي کرسيون پر جلوه گر ؛ حسن کا بازار لگا هوا اِدهر اُدهر ؛ (ابيات) جو يوسف بهي اُس بزمِ دلکش مين آئي ؛ تو دل ايک نظاري پر بيچ جائي ؛ يهه هر مه کا چمکا هوا رنگ هَي ؛ که اندر کي بهي اچهرا دنگ هَي ؛ هر ايک اپني جوبن سي مغرور هَي ؛ قيامت هَي آفت هَي بس دور هَي ؛ جو آوي پري اِس شبستان مين ؛ تو جاوي نه هرگز پرستان مين ؛ پهر اِنسانِ ناچيز کا ظرف کيا ؛ حواس اُسکي کيونکر رهين يهان بجا ؛ سچ تو يهه هَي که هر قوم کي مجلس اَور خوبرويون کي شان جُدي هَي " اَور هر گروه کي گلرخون کي آن بان جُدي ؛ (مصرعه) هر گُلي را رنگ و بوي ديگر است ؛ قصه مختصر هر شب سحر تلک ناچ راگ کا سمان بندها رهتا هَي اَور تماشائيون کا هجوم لگا رهتا " پهر دسوين کو تيسري پهر سي شام تلک دريا پر بهي ايک کيفيت اَور زن و مرد کي کثرت رهتي هَي سواي اِسکي اَور بهي کئي ميلي

اپْنِي اپْنِي مَوسِمِ مىں يہاں ہوتی ہَيں لیکن نہ اِس خُوبی و کَیفِیّت کي ساتْھ
بِسارِ اِسْکي طَور اُنْکا تحْرِير نکِيا " اَور اُنْکي تفْصِيل مين فايدہ مُعْتدّ بہٖ ندیکْھا "
شہْرسی انْدکْ فاصِلي پر جنُوب کِي طرف فورْت وِلیَم قلْعہ ہَي بِنا اُسْکي
پلاسِي کِي فتْح کي بعْد کرْنیل کلَىو کي عہْد مىں ہُوئي لیکِن معْلُوم یہہ ہوتا هَي
کِہ گوْیا آج بنا ہَي اَور ابْہِي تیّار ہُوا معہذا اسْباب و لَوَازِمِ جِنْکي کِہ قلْعي کو
اَور اُنْکي باشِنْدوں کو در کار ہوں ہمیشہ مُہَیّا رہْتي ہَيں بلْکہ دِن بدِن اِن
اُمُور کِي ترقّي و زِيادتِي ہی ساخْت کا یہ اُنْکی مذْکُور کیا ساخْت ہِی جُدِي "
عِمارت کِي طرْز ہِي نَئِي " اِس بِلاد کی کِسِي قلْعی سی نہیں مِلْتِي چار
دِيوارِی باہر سی تو پُشْتي کِي مانْند " اَور انْدر سي نِہایَت بُلنْد " کُنْج گاو
اُسْکي کَوں پا سکي " اَور بچاؤ لگاؤ کِسْکِي مجال جو بتا سکي " واقِعي ایکْ
عالم کي لِئي حُکْم طِلِسْم کا رکْھتا هَي " دِید اُسْکي حیرانِي بڑْھاتِي ہَي " اَور
سَبز سُرْت بھُلاتِي هَي ؛؛ (اَبْيات) حِصار اِس طرح کا زمِیں پر کہِیں ؛؛ کوئِي
دوسْرا ہمْنی دیکْھا نہِیں ؛؛ عجب کیا جو مِعْمارِ قُدْرت اُسي ؛؛ کہي هَي یِہِي
حِصْنِ حصِین ؛؛ اَور قلْعي کي پچّھم دریا کی پار لیکِن کِناري پر بعْد ایکْ باغ
کي قدْري فاصِلی سي صاحِبانِ کمْپنِي دامَ ظِلُّہُم کا باغ سراپا بہار هَي لیکِن بی
محْوّطي پر بہُت بڑا اَور کُشادہ کِہ عقْل کي اِحاطي مىں آ نہیں سکْتا " پھِر

محوطه اسکی گرد کوئی کنوئیں بناوی ٭ اور فضا اسکی حد سی زیاده که طایر
وهم اسکی باهر جا نہین سکتا ٭ پهر شهر اسکی اودهر کنوئیں حاوی ٭ سچ تو یه
هی جیسی اسکی مالک ریاست و حکومت مین حکام زمان سی برتر هین ٭
ویسی هی یه لطافت و کیفیت مین باغهای جهان سی ٭ جس طرح انکی
حشمت کو زمانی مین ترقی هی اسی طرح اسکی درختون کی کثرت کو ٭ فی
الواقع که اسکا هر ایک چمن گلدارکی برابر ٭ اور نقشه باغ ارم کی نقشی
سی کہین بہتر ٭ زمین اسکی سراسر صاف و هموار ٭ اور روشین لال لال اسن
مین بخوبی نمودار ٭ سبزه زارون کی گرد انواع و اقسام کی سیکڑون اشجار ٭
اور پتی انکی سبز زمرد وار (ابیات) هر ایک خار اس باغ کا مثل گل ٭ گیاه
اسکی چمنون کی سنبل سی کل ٭ شگفته هو اس مین کس طرح دل ٭ هوا
اسکی رهتی هی نت معتدل ٭ هین رنگ مین بہتر جواهر سی پهول ٭ جو
دیکهی انهین جائی سرت اپنی بهول ٭ سنی وهان کی طایرکی جس نی صدا ٭
نه طالب هوا راگ کی تان کا ٭ پهولوں پهلون کی بهی درخت هزارها ٭ بلکه
اکثر ایسی جنکا نام بهی کسی نی نہین سنا ٭ اور بعضی ایسی که جنکو اکثر
اشخاص نی نہین دیکها ٭ چنانچه لونگ جائی پهل دار چینی کباب چینی
کافور کی درخت اس مین متعدد هین بلکه جائی پهل کا درخت ایک آد

پهلا هُوا بهِي وهان ديكهني مىن آيا هَي ؛ اَور اُسكي پتّي كو جامن كي پتّي سي كُچه مُشابهه پايا ؛ لىكن جهمكا ايك پهُول هَي كه وُه خاص اِنهىن مُلكون مىن هوتا هَي ٭ اُسكى پتّي سي نو مُشابهت كُلّي هَي اَور لَونگ كا پتّا بهِي كُچه وَيسا هِي پر دارچيني كاه بىر كى پتّي سى مِلتا هَي اَور كافُور كا شفتالُو كي پات سي ؛ تالاب بهِي اُس مىن بهُت سي هَىن اَور نهرين بهِي كِتنِي هَين ناوداىن اُنكي دريا سي مُتّصِل چُنانچه جَوار كي وقت جِن دِنون شِدّت هونِي هَي پانِي اُنهىن كِى راه سي تالاون مىن آتا هَي ؛ اَور بهاٹهي كي وقت نِكل جاتا هَي " مكان بهِي اُس مىن تِين چار هَىن لىكن لب دريا ايك عِمارتِ انگريزي نِهايَت دِلچسپ پر مُختصر " اَور خُوش اُسلُوب سراسر " ساخت اُسكِي بڑِي بڑِي عِمارات سى فائِق " سانه اِسكي هر مَوسِم كى لائِق " هَوا اُسكِي هر مِزاج كو راس آوي " ساكِن اُسكا بسا اَوقات حظّ اُٹهاوي ؛ (ابيات) نه گهبرائي تنها بهِي وهان آدمِي ؛ كبهو هو نه هرگز اُداس اُسكا جِي ؛ طِلسمات كا سا هَي اُس مىن سمان ؛ پهر اِنسان چهوڑ اُسكو جاوى كهان ؛ اَور چار رَوش كي وسط مىن كرسل كِسٹ كا مقبره هَي مُحوّطه اُسكا هشت پهلُو اَور اُسكي گُنبد مىن آٹه سُتُون دروازي بهِي چار اندر اُسكي سنگِ مرمر كا ايك سُتُون تِىن چار هاته لنبا لىكن نِهايت خُوب ترشا هُوا " اَور شِيشه سا چمكتا " اُوپر اُسكي

صاحبِ قبر کي تصوير اور پاس اُسکي ایک عورت کي بھي شبیہ دلپذیر " جائي، عبرت هَی کیونکہ یہہ رکن حکومت ایک دن یہان حکومت کر رہا تہا آج اِس ستون کي بیچي گڑا ہوا هي " اور هر ایک عضو بدن خاک مین ملا ہوا " ایک روز اِس ستون کا بہي حال دگرگون ہو جائیگا " اور گنبذ کي بھي نقشي مین تغیر آئیگا ؛؛ (بیت) عمارت کي تعمیر سي هاتھ اُٹھا ؛؛ تُک ایک خانۂ آخرت کو بنا ؛؛ یہہ هي، چندروزہ، همیشه هي وہ ؛؛ تو اِسکي لیئي ویسي گھر کو نہ کھو ؛؛ قصّہ مختصر یہہ باغ همیشه ڈهڈها اور هرا بھرا رهتا هي سببِ ظاهري اِسکا یہہ هَی کہ سواي، داروغه اور کارکنون کي سو باغبان بھي نوکر هین اور وي رات دن، درختون کي، غور پرداخت کیا کرتي هین اور دریا بھي نہایت متصل هي لیکن، حقیقتاً مالکون کي نیّت کیونکہ سو باغبان اِسکي ایک ضلعي کي درختون کو، بھي، سینچ نہین سکتي اور دریا کا قرب بسا اوقات مزارع و باغ کو مضرّ پڑتا هي پس حاکم کا خوش نیّت هونا عجب چیز هي چنانچہ ایک پادشاہ کي نقل هي بعضي اشخاص بہرام گور سي اِسکو منسوب کرتي هین کہ ایک، دن شکار، کھیلتا ہوا تنہا، پیاسا کسي، قصبي کي نواح مین جا نکلا وهان ایک باغچہ تھا، لیکن ایسا جیسا، گاؤن گنوین مین هوتا هي اور ایک شخص دروازي پر اُسکي کھڑا یا بیٹھا تھا اُن نے، اُس سي پاني مانگا وہ بولا کہ میان

سوار تم گھوڑی سے اُتر بیٹھو ٹک دم لو جلد پانی بسا اچّھا نہیں یہہ کہکر
اندر گیا اور دو انار بڑی بڑی توڑ لایا ایک کی دانی نکال کر جو پیالی مین
نچوڑی ملبّب بھر گیا اور کاسہ بھی سبر بھر کی انداری سی کم تھا بادشاہ
نی پیا اور خوب مزہ اٹھایا کیونکہ ساتھ کلائی کی وہ میٹھا بھی بہت تھا بعد اسکی
پوچھا کہ سرکار مین تم اس باغ کا محصول کیا دیتی ہو اُسی نہایت کم
بتلایا وونہین خاطر مبارک مین آیا کہ کچھہ بڑھایا چاہیئی بعد ایک دم کی
جو دوسرا انار اُسی پیالی مین نچوڑا تو چونھائی خالی رہا حضرت نی مالک
کی طرف تعجب سی دیکھا اُس نی کہا میاں سپاہی معلوم ہوتا ہی کہ اس
وقت حاکم کی نیت ڈانواں ڈول ہوئی اور اُسی کی نیت سی رعیت کی
برکت ہی (بست م) کیا کر دلا میکدی کی بھی سیر ؛؛ و لیکن تو رکھہ اپنی
نیت بخیر ** چندن نگر عرف فراش ڈانگا چھوٹا سا ایک شہر ہی کلکتی
سی بارہ کوس کی فاصلی پر فرانسس کی کوٹھی اُسی مین ہی عمل دخل بھی
وہاں ہمیشہ اُنہیں کا تھا صاحبان انگریز کچھہ مداخلت نکرتی تھی لیکن چند
سال سی فساد و فساد جو باہم ہوا بابر اسکی صاحبان عالیشان نی اُس کو
چھین لیا بالفعل بھی اِنہیں کی تحت مین ہی ** چوچرہ § ہگلی کی نزدیک

§ Perhaps it should be written چچڑہ

دکھن کي طرف ایک کوس کي تفاوت سي همیشه ولندیز کی تحت و تصرف مین . تھا کئي برس سي صاحبانِ انگریز نی اُس پر بھي قبضه کر لیا سب اِسکا مُوافِق ہوا . اُنکا فرانسیس سي * شیورام پُور بھي دریاي مذکور کی کناري پر ایک چھوٹي بستي هَي کلکتي سي چھ کوس پر اُس پار اچانک کا اَور اُنکا آمنا سامنا . دریا بیچ مین علاقه اِسکا دیامار سي صاحبان کو کُچھ کام نہین کوٹھي . اِسی فرقي کي وهان انتلک قائِم هَي لیکن اچانک کلکتي کي مُتعلقات سي هَي . چُنانچه وهان بھي لارڈ ولزلي بہادرني ایک عِمارتِ خوش نُما ؛ اَور باغِ پُر فضا ؛ بنایا هَي صحن اُسکا مانند رمني کي وسیع ؛ اَور هَوَا هر موسم مین مِثلِ هَوَاي ربیع ؛ وحشي اُس مین اکثر بی مِثال ؛ اَور طائِر بہتیري نادِر جمال ؛ دیکھکر اُنکو اِنسان نقشِ دیوار بن جائي ؛ اَور خُدا کي قُدرت یاد آئي ؛ مُشرک بھي بی اِختیار تبارکَ اللّٰهُ احسنُ الخالِقین پڑھني لگي اَور کافِر بھي بي تأمل الحمدُ لِلّٰهِ ربّ العالمین کہه اُٹھي ؛ سڑک بھي وهان سي کلکتي تلک اَیسي سیدھي هموار بنائي کِه کہیِن نام کو نہیں ؛ ساتھ اِسکي دو رسته درختِ سایَه دار لگواکر رسته گُلدار کیا ؛ اَور چلني والون کو سَو طرح کا آرام دِیا ؛ (بیت) همیشه هي اُس پر هَوَا باغ کي ؛ فضا اُسکي هَیگي فضا باغ کي ؛ * سرکارِ سلہٹ آبادي اُسکي پہاڑون مین هَي گینڈي کي تھال

وهانکي مشهور في الواقع نہایت خوب و خوش اُسلوب هوتي هَي هندوستان کي کِسِي مُلک مين ایسِي سہر کہین نہین بنتِي میوي بهِي وهان کي اکثر خوش ذائقه چنانچه بہتر سي بہتر اُن مین کولا هَي احوال اُسکا سابق اِس سي لِکها گیا سِواي اِسکي چوب چینِي بکثرت بہم پہنچتِي هَي اَور اگر کي درخت بهِي بہتایت سي وهان کي پہاڑون مین هوتي هَین آخر برسات اُنکو کاٹ کر آب و هَوَا مین ڈال دیتي هَین بعد چند روز جہان سي جتنا اگر اچّها هاتّه لگا اُسکو رکّهه چهوڑا اَور بُري کو پهینک دِیا خواجه سراؤن کي اِفراط اُس دِیار مین فقط خُلاصة التّوارِیخ سي دریافت هُوئي اَور خِلاف اِسکا بیشتر سُنا لیکن رِیاض السّلاطِین مین هونا بہونا کُچهه ندیکها اِسی لِئي احوال اُنکا ترک کِیا کُچهه نه لِکها ٭ سرکار رنگ پُور گہوڑا گهاٹ ٭ ریشم وهاں بکثرت بہم پہنچتا هَي اَور ایک میوه ضخامت مین مِثل چار مغز اَور مزي مین مانند انار بیج اُس مین تین اَور نام لٹکن اِسي سرزمین سي تعلّق رکّهتا هَي ٹانگن بهي ابلق پہاڑون سي لاکر وُنہین بیچ جاتي هَین اَور لیني والي اُن سي اَور مُلکون مین نفعي اُٹهاتي هَین ٭ سرکار بکلا سمندر کي کنارِي وهان بهِي ایک قلعه تها چار طرف اُسکي درخت گنجان بیشمار تهی اَور جَوار بهاٹّها بطَور کلکتّي کي اُس مقام مین بهِي آتا هَي لیکن اکبر کي اُنتیسوین سالِ جلوسِي

میں پھر دن رہی ایک روز عجب ایک سیل نمود ہوئی تمام شہر ڈوبا راجا
وہاں کا ناو پر چڑھ کر بھاگا عرض پانچ ساعت جوش طوفان کا رہا ؛ اور تموج
دریا کا نہ گھٹتا ؛ ساتھ اسکی بجلی چمکا کی بادل گرجا کیے مینہہ برسا کیا
آخر دو لاکھ جاندار حیوان و انسان سی نسل فنا میں غرق ہوئی اور خلاصۃ
التواریخ میں یہہ لکھتا ہے کہ شروع ماہ ہلالی سی چودھوین تلک وہاں کی
دریا سی موجیں پہاڑ کی برابر ہر روز اٹھتی ہیں اور پندرھویں سی بتدریج
گھٹتی ہیں لیکن تاریخ بنگالہ سی یہہ بات دریافت میں ہوتی قریب اسکی *
کام روپ ہے اسی کو کانورو بھی کہتی ہیں عورتیں وہاں کی نہایت شکیل ؛
فن جادو گری میں بی عدیل ؛ دور از عقل ان کی فسون سازی و شعبدہ
بازی کی نقلیں کرتی ہیں از آن جملہ یہہ ہے کہ جس دانا کو چاہیں ایک
آن میں دیوانہ کر دیویں بلکہ جس انسان کا ارادہ کرین ایک پل میں حیوان
سا لیویں ساتات بھی وہاں کی عجیب و غریب ہیں چنانچہ پھولیں گی پاس
توڑنی کی بعد کئی مہینی تلک بدستور رہتی ہے اور آم کی درخت انگور
کی مانند تاکون پر پھیلکر پھولتی پھلتی ہیں اس سی بھی نادر تر یہہ ہے کہ
درخت اگر کاٹیے تو عرق شیرین ٹپکنی لگی یہاں تک کہ پیاسوں کی پیاس
بجھا دیوی اور ریاض السلاطین سی یہہ معلوم ہوتا ہے کہ زمانہ سابق میں

وهان عمل کوچ بہار کي راجاؤن کا تہا لباس وہان کي زن و مرد کا فقط ایک
لنگي اَور لہنجہ ۔ گفتگو کا کوچ بہار کي باشندون سي ملتا ہُوا قریب اُسکي *
ولایت آشام ہَي نہایت وسیع بیچ مین اُسکي دریاؤ برہماپتر مغرب سي مشرق
کي طرف بہتا ہَي آب ۔ و ہَوا اُس کي کناري کي متوطن و مسافر کي لیئي
مساوي ہَي لیکن اُسي دُور کي متوطن سي تو موافق اَور غیر کي حق مین سم
برسات آٹھہ مہیني کي اَور چار مہیني جاڑي کي بهي مینہہ سي خالي نہین
پهول اَور پهل بهي ہندستان و بنگالي کي وہان بیشتر بہم پہنچتي ہَین بلکہ
سواي اُن کي بہتیري خاص اُس سرزمین مین پَیدا ہوتي ہَین دهان کي نہایت
کثرت ؛ لون کي بمرتبہ قلت ؛ اَور گیہون جو مسور مطلق نہین ہوتي ۔ اگرچہ
زمین وہانکي قابل ہَي جو کچهہ بوئین سو اُگي " مرغ اُس سرزمین کا بڑا لڑاکا
آپ سي چوگني کي مُقابل ہو اَور یہان تک لڑتي کہ مغز اُسکا پاش پاش ہو
جائي ؛ پر لڑائي سي باز نہ آئي ؛ مر مٹي " حریف کي آگي سي نہ
ہٹي ؛ ہاتهي بهي اُدهر کي جنگل مین بیشتر خوش جمال و کلان ؛ ہرن
بارہ سنگي نیل گاؤ مینڈهي فراوان ؛ اَور دریا کي ریتل مین سونا پَیدا ہوتا ہَي
لیکن کهوتا ۔ چنانچہ آٹهہ رُپي تولہ بکتا ہَي طُرفہ تر یہہ کہ وہان کا راجا ایک
بلند مکان پر بیٹها رہتا ہَي زمین پر پاؤن نہین رکهتا احیاناً اگر رکهہ دي راجائي

اُنکی جاتي رهي عقیدہ٭ باطل وهان کي راجاؤن کا یہہ هَي کِه آبا و اجداد اُنکي آسمان پر تهی کسي٭ وقت سونی کي سیڑهی رکهه کر اُتري اَور پاؤن اپنا زمین پر رکها بناءِ اِسکي٭ وهان کي راجا کو سرگي کهتي هَين سرگ٭ لفظِ هِندِي هَي معني اُسکي٭ آسمان٭ قصّه کوتاه جب راجا اُس دِیار کا مرتا هَي٭ بعضي بعضي مرد رنڈِي اُسکي٭ خواص و خِدمتي زِنده معه قدري تجمّل و اسباب بلکِه لِباس و طعام بهي اُس کي٭ ساتهه سردابی مین دفن کر دیتي هَين٭ اَور کِتني کهي کي چراغ بهي جلاکر اُس مقام مین دهر دیتي هَين ٭ مُتصِل اُسي ٭ تبت اَور تبت سی قریب ٭ ماچین٭ شهرِ جاں ماییع دارُ الحکومت اُس وِلایت کا هَي٭ دریاي شور اِس سی چالِیس دِن کي راه کهتي هَين کِه شهرِ مذکور سي٭ سمندر تلک ایک نهرِ کلان کهود کر دوبو کِناري اُسکي٭ سنگین و پخته بنائي هَين سِکندرِ رُومي اُنهین کِی راه٭ اُس وِلایت مین گیا اَور تمام مُلک کِی سَیر٭ کرکي دریا کِي راه سي٭ پِکلا٭ مشهُور هَي کِه٭ حسبُ الحکم سُلطانِ موصُوف کي٭ حکیمانِ والا دانِش و دانایانِ٭ عالي٭ مِیش ب وُنهین دریاي٭ شور پر ایک طِلسم آدمِي کي پنجي کِي صُورت بنایا هَي جب٭ جهاز اُدهر کو آتی لگتا٭ هَي وُه اِشاری سی منع کرتا هَي٭ اَور دریمانِ٭ مشرِق و جنُوب ٭ شهرِ ارحنگ٭ ایک بڑا مُلک هَي بندرِ چاٹگام وهاں٭ سی٭ بہایت مُتصِل هاتهیون کِي وهاں کثرت بهت هَي یهاں

تک تھوڑا ھاتھی بھي وھاں مُیسّر آتا ھَی لیکن گھوڑا یا یاب اُونٹ گدھا بہت مہنگا گائي بھینس نا پید پر ایک جانور مثل اُنکي رنگت انلو نوندہ دیتا ھَي وھانکي لوگون کا مذھب و مِلت برالا ہِندُو مُسلمان سي جُدا سِواي ماں کي ھر عَورت کو جورو کر لیتي ھَیں چُنانچہ بھائی بہن سي اِحتراز نہیں کرتا سِواي اِسکي یہہ رسم ھَي کِہ سِپاھیوں کِي رنڈیاں دربار میں سردار کي مُجری سلام کو حاضر ھوتي ھَیں اَور خاوند اُنکی گھروں میں بَیٹھي رھتي ھَیں طُرفہ یہہ کہ زن و مرد وھانکي کالی اَور کھوسیہ پر اَپنی پیشوا و سردار کي خِدمت و اِطاعت خُلوصِ دِل سي کرتي ھَین اَور نہایت اُس سي ڈرتي ھَین لقب اُسکا والي ھَی اَور فریب ارحنگ* پیگُو فوج اُس مُلک کی فقط ھاتھي اَور پیادي حدون میں اُسکی فلزات و جَوھرات کي کھانیں اِسي واسطی پیگُو اَور ارحنگ کي باشِندي اَور مُگھ آپس میں عِناد و فساد رکھتي ھَیں قِصّہ کوتاہ صُوبہٴ بنگ نہایت وسیع و بمرتبہ آباد ھَی بہعرِیں دریا بہانکي دریاؤں میں گنگا اَور برہمپُترہ طُول صُوبي کا چاٹگام سي تیلیا گڑھي تلک شرقاً و غرباً چار سَو کوس اَور عرض کوہستانِ شِمالی سي تا سرکارِ مدارن دو سَو کوس مشرق کي طرف اُسکی دریای شور مغرب کی سمت صُوبہٴ بہار اَور جانب جنوب و شِمال کوہسار پر رِیاضُ السّلاطین میں یہہ ھَي کہ دریای شور جانبِ جنوب اَور

کوہستان، جانبِ مشرق، و شمال اور متعلق اُسی مست سٹھ سرکار، تابع اُنکی
ایک ہزار ایک سو نو محال آمدنی اگلی زمانے مین چھیالس کروڑ اُنتیس
لاکھ دام لیکن صاحب ریاض آلسلاطین اٹھائیس سرکار و ساسی محال لکھتا ہے
اور آمدنی موافق زمانہ سابق کی پچاس کروڑ چوراسی لاکھ اُنسٹھ ہزار تین
سو اُنیس دام جسکی ایک کروڑ اُنسٹھ لاکھ ایک ہزار چار سو بیاسی رُپی
سکی پندرہ آنی کسری زیاد سپاہ دائمی تئیس ہزار تین سو تیس سوار اور
اکاسی ہزار ڈیڑہ سو آٹھ پیادے توپین چار ہزار دو سو باون چار سو

---

صوبہ اڑیسہ آگی اس مین اُنتیس قلعے پختہ تھی دو تین اب بھی ہین
اور آب و ہوا بھلی چنگی لیکن آٹھ مہینے برسات نین مہینے ٹھنڈ ایک
مہینے گرمی پھول بھی اپنی اپنی رُت مین بہت ہوتی ہین خصوصاً چنبیلی
نہایت نازک خوشبو اور کیوڑا نو جنگل جنگل پھولتا ہے ہاں بھی اقسام کی
پیدا ہوتی ہین دھان کی کھیت اکثر اور خوراک وہان کی لوگون کی خشکا
مچھلی بینگن بستر پر زات کو پکاتی ہین صبح کو کھاتی ہین سوای اسکی خط
و کتابت تاڑ کی پتون پر فولاد کی قلم کو مٹھی مین پکڑکر لکھتی ہین کاغذ
سیاہی کا استعمال بہت کم اور وہاں کی ایک گاون مین ہیجڑی بہت ہوتی

هَین اِس لِئِي وہ ہِجڑا گاؤن کہلاتا هَي کپڑا بهي اُس مُلک کا بُرا نہین هوتا اَور چلن اکثر کوڑیون کا " دکھن طرف دریاي شور کی کِناري شہر * پرسوتم پُور هَي بُتخانہ جگناتھ کا راجا اِندرسَین ني وهِین بُنیاد کِیا کُچھ اُوپر چار هزار برس اُسی گُذري قرِیب اُسکی ایک اَور دہرا هَي اُسکو آفتاب سي منسُوب کرتي هَین بارہ برس کا حاصِل اُس مُلک کا اُس مین لگا هَي دِیوارون کِي اُچان ڈیڑہ سَو هاتھ اَور چوڑان اُنیس هاتھ اکثر جهان دِیدہ اُسکو دیکھ کر مقامِ حیرت مین آتی هَین بلکہ نقش دِیوار بن جاتي هَین * سِریا راج بهي وهان سي بہایت قرِیب هَي مرد اس راج کي رنڈِیون کا سا بناؤ کرتي هَین اور گہنا بهي وَیسا هِي پہنتي هَین لیکن عورتین فقط ستر عورت پر اِکتِفا کرتي هَین اَور پوشش بیشتر پتونکِي وهان رائج هَي باهر کا کاروبار بهي رنڈِیون سی تعلّق رکھتا هَی اَور اندر کا مردون سي " طُول اِس صُوبي کا ایک سَو بیس کوس اَور عرض سَو کوس سرکارین جلیسر کٹک و عمرہ پنڈرہ اَور محال اُنکی تعلّقي کی دو سَو بتیس آمدني چالیس کروڑ اِکتالیس لاکھ پانچ هزار دام

---

صُوبہ مُبارک بُنیاد اَورنگ آباد " بعضی تارِیخون سي معلُوم هوتا هَي کہ اگلي زمانی مین اِس شہر کو دھارانگر کہتي تهی بعد اِسکي نام اِسکا دیوگِیر هُوا جب

سُلْطان مُحمّد فخر الدِّين جوناں دِهْلِي كي بادْشاه ني تمام دكْهن چهِين لِيا نام
اِسْكا دَولت آباد رَكْها اَور قلْعي كو دارُ السّلْطنت بنايا بعْد سُلْطانِ مَوْصُوف تمام
دكْهن دِلّي كي سلاطِين كي تحت مين رها تين سو برس گُذْري
شاهْجهان نې قلْعهٔ مذْكُور پر پهِر قبْضه كِيا اَور عالم گِير كو صُوبهٔ مسْطُور كِي
صُوبه دارِي عِنايت كِي شاهْزادي ني قرِيت اُسْكي ايك شهْر بساكر اَورنْگ
آباد نام رَكْها رنْگ ڈهنْگ اُسْكِي آبادِي كا ديكْهكر آنْكهين حظّ اُٹهاٰئين
كُشادگِي سي اُسْكي دِل بسْته يك لخْت كهُل جائين هَوَا اُسْكِي بادِ بهارِي
كِي طرح خُوش آيند عِمارات وهاٰنْكِي هر ايك صاحِب طبْع كِي پسنْد
پانِي مين وهاٰنْكي شرابِ اَنْگُورِي كا اثر هر فصْل اُس مقام مين مانندِ ربِيع
تازه و تر شُرُوعِ جَورا سي سُنْبُله كي آخِر تك مينْه برسا كرْتا هَي اَور
باغ و جنْگل مين پهل بهِي هر ايك قِسْم كا بكثْرت خُوش ذائِقه و خُوش رنْگ
لگا كرتا هَى ساتْه اِسْكي غلّى كِي فِراوانِي اناج كِي اَرزانى هميشه كپْڑا
خُوش قُماش قِسْم قِسْم كا جَوَاهِر گران بها چوكْها هر وقْت مَوْجُود سِواي
اِسْكي تُحْفه جات هر مُلْك كي اَور نادِرات هر جزِيري كي جِس وقْت چاهو
لو باشِنْدي بهِي وهاٰنْكي خُوش لِباس و خُوش معاش و اهْلِ دَولت و صاحِب
ثرْوَت بيشْتر اَور خُوب رُو بهِي حُسْن و ادا مين بي مانند يكْسر طُول

صُوبے کا ڈیڑھ سَو کوس کا اَور عرض سَو کوس آٹھ سرکارین مُتعلق اُس سے اِسّی
محال آمدنی اِکاون کروڑ باسٹھ لاکھ اِسّی ہزار دام

صُوبۂ برار " ایک مُلک ہَے دکھن کِی طرف کی دو پہاڑوں مین ایک کا نام
بندا کاوِلی نرباله و میل گڈھ اُسی پر ہَیں اَور دُوسری کا سبّھا ماھُور و رام گڈھ
اُسکی اُوپر آب و ہَوا وہاںکی بد نہیں اطراف مین اُسکی زِراعت کِی نہایت "
اَور جنگلوں مین ہاتھیوں کِی کثرت ؛ پر مُلک مذکور مین چَودھَرِی کو دیس
مُکھ .قانُون گو کو دیس پانڈ مُقدّم کو پٹیل پٹواری کو کُل کرنی کہتے ہَین *
پنالہ ایک قلعه ہَے نِہایت مُستحکِم و سنگین بُلند پُشتے پر اُسکِی تین طرف
کو دو ندیون نے اِحاطه کِیا ہَے مفتُوح ہونا اُسکا نِہایت اِشکال ؛ اَور لینا اُسکا
بِدون اہلِ قلعے کِی سازش امرِ مُحال "* کھلا سطحِ زمین پر پتّھر کا ایک گڈھ
ہَے بُلندی مین فلکِ فرسا ؛ اَور اُستواری مَین پہاڑ سا " اندر اُسکی ایک
چھوٹی سی پہاڑی ہَے قرِیب اُسکی جاکر پینت و زاری کرتی ہَین ؛ اَور
دُعائیں مانگت مانگت ماتھے رگڑتی ہَین " چار کوس وہان سے ایک کُوا ہَے
جِس جانور کِی ہڈّی اُس مین گِرتی ہَے سنگ بن جاتی ہَے اَور میل گڈھ
کی پاس جو ایک چشمه ہَے اُس مین تو کوئی چیز گِرے سنگ ہِی بنے *

پراگندہ من ہری کي کہان " اَور کپڑا بہي وہان کا مُصوّرِ حیرت افزاي جہان "
* اندرو و * برمل مين کانِ فولاد اَور ظُرُوف سنگين وہان کي نادرِ روزگار بیل
بہي وہان کا نہایت خوب سِواي اِسکي کرک ناتہہ مُرغ اَیسا کہ جِسکي ہڈّي
تلکت سیاہ ‌ اَور اُسي صُوبي کي مُتعلّقات سي * پٹن گیا ایک بڑي پرستِش
گاہ ہَي ** دوس بھرکي ~~طول وعرض مين~~ چار طرف اُسکي اُونچي اُونچي
پہاڑ اَور بندر وہاں بے شُمار پایي اُسکا کہاري لیکن مایَہ صابُون و شوري کا اُس
سي حاصِل ہوتا ہَي بلکِہ آئِینِي کا بہي ‌ اگرچہ اِس صُوبي مين دریاؤ بہت ہَین
لیکن گوتمي کو سب پر ترجیح جَیسي گنگا کو مہادیو سي علاقہ ہَي اُسکو گوتم
مُنِي سي عجیب و عریب نقلِیں حِکایَتین اُسکي بہي لِکہہ گَئي ہَین اَور آج
تلک پرستِش کرتي ہَین پکاس اُسکا کوہ سنہا سي اَور جوش مارتا ترنبک کي
قریب نعد اِسکي بہہ ندِي احمد نگر مين ہو برابر مين آ ئي ‌ اَور وہان سي
سرکار تلنگانا کي طرف جا نِکلِي ‌ جب مُشتري بُرجِ اسد مين آتي ہَي دُور
دُور سي سَیکڑون ہِندُو وہاں آتي ہَین ‌ اَور ثواب جانکر نہاتي ہَین ‌ یہہ میلا
اکثر مُلکون مين مشہُور ہَي بابي و تپتي کو بہي صِدقِ دِل سي مانتي ہَین
اَور پرستِشگاہ جانتي ہَین لیکن پُورنا دیول گانون کي مُتّصِل جاري ہَي پرو ایکت
سِرا اُسکا بارہ کوس بالاتر تابي سي اَور دُوسرا نزدیک گانون مذکُور کي القصّہ طُول

اِس صُوبي کا پٹنالي سي پراگڈّہ تلک دو سَو کوس اَور عرض نندر سي ھنڈیا تلک ایک سَو اَسّي شرق رُو اُنکی پیراگڈّہ غرب رُو مکّھراباد شِمالی کِي طرف ھنڈِیا جنُوب کِي طرف تلنگانا سرکارین دس مُتعلِق اُن سي دو سَو محالّ آمدنِی ساٹّھ کڑوڑ بہتّر لاکھ ستّر ہزار دام

صُوبہ خاندیس ہ دارُ الخِلافت اُسکا برھان پُور تپتِي کي کِناري عرض و طُول مین بہت بڑا آبادِي اُسکِي حدّ سي زِیادہ ہ باشِندي وھان کي بیشتر صاحِبِ ھُنر ہ اَور اطراف مین باغاتِ اکثر ہ میوي بھانت بھانت کي جہاں تہاں ہ پھول قِسم قِسم کي اپنِي رُت مین فراوَان ہ اجناسِ بیمتِي ہر مُلک کِي بازار مین بیشُمار ہ صندل و اگر کي دُکانون مین جِدھر نِدھر انبار ہ گرمیون مین آندھِیون کِي شِدّت ہ اَور برسات مین کِیچڑ کِي بہتایَت کھیتیان جوار کِي اکثر ہ اَور دھان کِي کمتر ہ لیکن چانوَل وھان کا نہایَت اعلٰي اَور خُوش ذائِقہ پانون کِي فراوَانِي اَور ترکاریون کِي ارزانِي بیشتر رہتِي ھَي کپڑا موٹا مہِین اقسام کا بہم پہنچتا ھَي لیکن اِلایچہ سرِیصاف سہرون وھان کا نہایَت خُوب ہوتا ھَي آگي یہہ مُلک عریب خان حاکِم کي نام پر تھا جب شیخ ابُو الفضل ني آسیر کا قلعہ لِیا صُوبہ مذکُور اکبر بادشاہ ني اپنِي

دُوسرِي ستّي کو جِس کا دابِيال نام تها دِيا اَور نام اُسکا دان بهیس رکّها رِسدار
اُسکی اکثر بهِيل کولِی گونڈ ہیں * چانک دبو ايک گاؤں هَی اُسکي قرِيب تپِتي
اَور پُورنا ناهم مِلي هَين هِندُو اُس مقام کی پرستش کرتي هَين اَور چکر تیرتّه
اُسکو کهتي هَين قِصّه مُختصر دریاؤ اِس صُوبي مين بهتيري هَين ليکِن اَعلي اُن
مين تاپي اَور وُه گونڈواني و برار کي بيچ سي نِکلِي اَور پُورنا بهي وهين سي
نِکل کر اَور تپتي بي چُوپري کي مُتّصِل اِتّصال پايا اُس مقام کو بهي هُنُود
مَعبد جانکر دُور دُور سي پُوجا کو آتي هَين * اَور اپني گُمان مين بهرهٔ کامل
اُٹهاتي هَين * قِصّه کوتاه طُول صُوبي کا نور گاؤن سي کِه هنڈِيا کي مُتّصِل هَي تا
تلنگ کِه احمد آباد سي قريب هَي بچهتّر کوس اَور عرض جامود سي کِه
قرِيب بِرار هَي پال تلک اَور وُه مالوي سي نزديک هَي پچاس کوس شرق کي
طرف اُسکي برار عرض کي طرف کوه جنُوبي جنُوب رُخ حائل شمال رُو مالوا
سرکارين اُسکي پانچ اَور مُتعلِق اُن سي ايک سو باره محالّي آمدني چواليس
کڑوڑ چهتّيس لاکه نوّي هزار دام *

صُوبۂ مالوا * دارُ السّلطنت اُسکا اُجّين راجا وهان کا بير بکرماجيت اوصاف *
اُسکي قِياس سي باهر اهلِ سلف اُنکو تحرِير کر گئي هين * بلکِه دفتر کي دفتر

بھر گئی ہیں ۔ واقعی اس دھن کا راجا ہندوستان میں پھر نہیں ہوا ۔ اور
محتاجوں کا کام کسی نے اس خوبی سے نہیں کیا ۔ سن اسکی ہند میں آج
تلک لکھتے ہیں ۔ ساتھ اسکی شہر مذکور کی بھی وسعت میں بہت سا
مبالغہ کیا ہے بلکہ کتابوں میں لکھا ہے دریای شپرا اسکی تلی موج مار رہا
ہے عجب تر یہ کہ کبھو کبھو ایک آد موج دودہ کی بھی اس میں آجاتی
ہے ۔ اور ایک خلق تھلیاں ہانڈیاں بھر لاتی ہے ۔ کہتے ہیں کہ یہ اچنبھا
بارہا لوگوں نے دیکھا اور یہی عمل کیا * چندیری ایک قدیم شہر ہے بہت
بڑا بیچ دلکشا بود و باش اس میں اقوام کی بازار تین سو چوراسی سرائیں تین
سو ساٹھ اور مسجدیں بارہ ہزار * لومن ایک قصبہ سپرا ندی کی کناری ایک
آد جل مانس بھی کبھو کبھو دریای مذکور میں نظر آجاتا ہے ۔ اور تماشائیوں
کو گرداب حیرت میں غوطے کھلاتا ہے ۔ سوای اسکی قصبہ مسطور میں ایک
بتخانہ اتنا بڑا ہے اگر نقارہ اس میں بجے تو باہر آواز کوئی نہ سنے * مندو
ایک بڑا شہر ہے بارہ کوس کی [illegible] میں چند مدت حاکم نشین بھی تھا
قلعی میں اسکی ایک مینار ہفت منزلی بے نظیر ۔ ساتھ اسکی تعمیرات
قدما کی بہت کلاں و دلپذیر ۔ اور مزار سلاطین خلجی کی بھی اکثر لیکن
عجب یہ ہے کہ سلطان محمود ابن سلطان ہوشنگ کی گنبد سے گرمیوں

مین پانی ٹپکا کرتا ہی نادان اُسکو مُدتوں سی کرامت سمجھتی ہین پر دانا اُسکی حقیقت حال کو ادنےٰ تأمل مین پا جاتی ہین کہتی ہین کہ اُس دیار مین پارس پتھر بھی کبھو کبھو نکل آتا ہی ” لوہا تانبا و غیرہ جو اُس سی لگی سونا ہو جاتا ہی ٭ دھارہ ایک قصبہ ہی اگلی زمانی مین راجہ بھوج کی تخت گاہ تھا بلکہ اور بھی راجاؤن کی وقت مین وہی چند گاہ دار الحکومت رہا القصہ زمین اس صوبی کی بہ نسبت بعضی زمینون کی کچھ اونچی ہی اور سب طرح کی جنس قابل زراعت دونو فصلین پیدا ہوتی ہین غلہ سب طرح کا بہتایت سی خصوصاً گیہون خشخش اور میوون مین گنا آم خربوزہ انگور لطف یہ ہی کہ حاصل پور مین انگور دو بار پھلتا ہی اور پان بھی اچھی سیر اچھا ہوتا ہی بارش چار مہینی تلک ہوا اکثر اعتدال پر چنانچہ جاڑون مین روئی دار کپڑی کی حاجت اور گرمیون مین شوری کی پانی کی نہین ہوتی لیکن برسات مین کبھی کبھی بالا پوش کی احتیاج پڑتی ہی چھوٹی بڑی وہان کی دس برس کی عمر تلک لڑکون کو اسون دیتی ہین اگرچہ دریا و صوبہ مذکور مین بہت ہین لیکن بہترین دریا نربدا شپرا کالی سندہ و نیما و کودی اور کناری ہر ایک دریا کی دو دو دس دس کوس تلک ہموار و صاف علاوہ اِسکی اُن پر پھول بھی اقسام کی رنگین و خوشبو بلکہ

سُنبُل و درخت سایہ دار ہر ایک سُو " اور جنگلون میں بھی بیشتر تالاب و سبزہ دندنا " درخت سہاوی ہزارہا " طول صوبے کا کوٹی کی بلی سی بانسواڑی تلک دو سو ستالیس کوس اور عرض جندیری سی تا بدربار دو سو تیس کوس جانب شرقی اُسکی باندھو غربی گجرات و اجمیر شمالی برور جنوبی بگلانا اجین و رائیسین و سارنگ پور و بیجا گڈہ و منڈو و غیرہ بارہ سرکارین متعلق اُن سی تین سو نو محال آمدنی چھتیس کروڑ نوی لاکھ ستر ہزار دام

صوبہ دار الخیر اجمیر " قدیم شہر ہی نہایت خوش آب و ہوا بیٹھل گڈہ سی لگا ہوا سواد اُسکا صاحبان طبع کا مرغوب " اور آبادی اُسکی بہابت خوب " درگاہ خلاصہ عارفین خواجہ معین الدین چشتی کی بستی کی اندر جہالری کی کناری ہی اور قریب اُسکی اسی نواح مین سید حسن مشہدی بھی آسودہ عوام اُسکو خنگ سوار کہتی ہین القصہ حواجہ ممدوح بیٹا خواجہ غیاث الدین چشتی کا اور قوم کا حسینی سید تولد اُسکا پانسو سینتیس ہجری مین سجستان کی بیچ لیکن جب پندرہ برس کا ہوا " پدر عالیمقدار اُسکا قضائی الہی سی موا " اُنہین دنون ابراہیم قندوری کی نطر توجہ اُس پر

پڑی حذنہ طریقت نی یِی آلفور اُسی کھبانچا وونہین رستا معرفت کا وُہ
ڈھونڈھنی لگا بداں ھرون مین حا بکلا وھان خواجہ عثماں چشتی کی
صحبت سی بہرہ کامل اُٹھایا پھرعبادت و ریاست مین عرق ھُوا جب بس
برس کی عمر ھُوئی نسے شیخ عبدُ آلقادر گیلانی سی کُچھ فائدہ حاصل کیا
جب کہ سُلطاں شہابُ آلدّین غوری ھِندُوستاں کو فتح کرکی دِھلی مین
آیا " تب یہہ بُزرگ گوشہ نِسینی کی قصد سی اجمیر مین تشریف لایا "
ایک عالم اِسکی پیروی سی منزلِ مقصود کو پہنچا زندگانی اِسی دُنیا مین
ستانوی برس کی آخر رجب کی چھٹھی کو ھفتی کی دِن سن چھ سو
چھتیس ھجری مین وفات پائی مزار اُسکا آج تلک خلق کی زیارت گاہ ھی
جتنی بادشاہ کہ اِس بُزرگ کی وفات کی بعد ھِند مین ھُوئی اِسکی درگاہ
مین نذرین چڑھایا کیی خُصُوصاً جلالُ آلدّین محمّد اکبر کہ زیادہ تر اِعتقاد
رکھتا تھا بارھا پیادہ پا اجمیر مین آکر زیارت سی اِسکی اَور سیّد حسین خنگ
سوار کی مستفید ھُوا لیکن سیّدِ ممدُوح بلا شُبہہ شیعہ مذھب تھا اَور خواجہ
موصوف کا بھی اغلب کہ یہی طریقہ ھو کیونکہ بعضی رُباعیات سی اُسکی
محبّت جنابِ امیرعلیہ آلسّلام کی تراوُش کرتی ھی اَلْعِلْم عِنْدَ آللّه " اجمیر سی
تِین کوس پری * بھدر ھی عُمق اُس تالاب کا آج تلک کسی نی نہین پایا تہ کو

اُسکي پاؤن کِسیکا نہیں لگا ہنُود کا قدِیم تیِرتّھہ هَي بلکِہ ساري نِرتّھون کا گُرو عقِیدہ اِنکا یہہ هَي کِہ اِنسان اگر ساری تِیرتّھون میں پھری اَور رُوی زمین کی مندرون کِي پُوجا کري جب تلک اُس میں نہ نہاویگا ثَواب کُچّھ نہ پاویگا * چِیتُوڑ مشہُور قلعہ هَی اِسی صُوبي کي مُتعلِّقات سي اَور کوکندہ کِہ تابِع اُسکا هَي وهان جست کِي کھاں اَور چِیِن پُور میں تانبي کِي لیکِن یہہ مقام علاقہ مانڈل سي رکّھتا هَی سانق رانا کی تصرُّف میں تھا اکبر بادشاہ نی ایک مُدّت لڑکر اُسي لِیا قِصّہ اُسکا مشہُور و معرُوف هَي اَور زمانہ سانق میں یہان کي رئیسون کو راوَل کہتي تھي اب ایک مُدّت سي رانا کہتي هَین قَوم اِنکي کھلُوت لیکِن اپني گروہ کو اَولاد نَوشیرواںِ عادِل کِي جانتي هَیں اَور اِس وجہ سي کِہ اُنکي دادا ني اپني بُود و باش مَوضعِ شِیشودہ میں کِي تھي شیشودیہ کہلاتي هَین سِوائي اِسکي ایک برهمن جو اُنکا غمخوار هُوا تھا اُس جہت سي اپني تئیں برهمن بھي ٹھہراتي هَیں اَور اِنکی خاندان کا یہہ دستُور هَي کِہ رانا جب مسندِ حکُومت پر بیٹھي قشقہ آدمي کي لہُو سي اپني ماتھي پر کھینچي * قصبہ سانبھر لون وهان کا نِہایت مشہُور هَي اَور سشتر کھائي میں بھِي وُهي آتا هَي شہر کي نزدِیک چار کوس لنبا کوس بھر چوڑا ایک چشمہ هَي پانِي اُسکا نِپٹ کھارِي لیکِن تاثِیر اُس کِي یہہ هَي جہان زمین

کھودکر پانی نہینی ایسی بھر دیا اور زمین نے جذب کیا: تمام قطعہ اُسکا نمک آلود ہو جاتا ہے جہاں کھودکر اُسکو کناری پر ڈال دیا اور پانی چھڑکا لون صاف اُس مین سی نکل آتا ہے ہر سال کئی لاکھ رُپے کا لون وہانکی بیوپاری بیچتی ہین اور محصول سرکار والا مین داخل کرتی ہین الغرض تمام زمین صوبۂ مذکور کی ریتلی پانی دُور تلک جو کھودی تو نکلی بوی جونیی کا مدار بارش پر اِسی سبب زراعت ربیعی بقلت ہوتی ہی اور فصلِ خریف مین باجرا جوآر موٹھ بکثرت ساتوان یا آٹھوان حِصّہ علّی کا دیوان کو دیتی ہین مال گذاری کا رِواج کم ہی جاڑی مین وہان جاڑا قریب باعتدال " اور گرمی مین گرمی کمال " اکثر مقامون مین جنوب کی طرف کوہسار " اور بیشتر زمینین دُشوار گذار " بنابر اِسکی کچھواہی اور راٹھوڑ سوای اُنکی اور بھی راجپوت سلاطین سی چندان دبتی نہین لشکرِ بادشاہی ایک بار وہاں جا نہین سکتا علاوہ اِسکی کوسون پانی نہین ملتا طول صوبی کا آنبیر سی بیکانیر و جلمیر تلک ایک سو اٹھ ستھ کوس عرض نہایتِ سرکارِ اجمیر سی بانسواڑی تک ڈیڑہ سو کوس پورب طرف اُسکی اکبر آباد پچھم طرف دیپالپور تابع ملتان اُتر طرف قصاتِ دہلی دکھن طرف گجرات اور سرکارین اُسکی اجمیر رنتنپور جودھپور ناگور و غیرہ سات متعلق اُس سی ایک سو ستائیس محال آمدنی پچپن کروڑ تین لاکھ ساٹھ ہزار دام

صوبۂ گجرات " کُتُبِ تاریخ سی خُصُوصاً وُہ تاریخ جو سُلطان بہادُر والیِٔ گُجرات کِی تصنیف ھَي اُس سی یِہہ ظاھِر ھوتا ھَي کِہ شہرِ پٹن اَور چندی چانپانیر بِھي تختگاہ تھی جب سُلطان احمد اِبنِ سُلطان مُحمّد اِبنِ سُلطان مُظفّر شاہ سنِ آٹھہ سَو بارہ ھِجرِي میں تختِ سلطنت پر بَیٹھا اَور دریای سابرمتِي کي کِنارے ایک قلعہ متین بِنا کِیا بلکِہ عِمارات بھِي نَیْي نَیْي وضع کِي سنگین و رنگین بناکر ایک شہر نِہایَت وُسعت کي ساتھہ آباد کِیا نام اُسکا احمد آباد رکھا اَور دارُ السّلطنت اُسی قرار دِیا سِوای اِسکي بتیس برس اَور چھہ مہینے اپنِي حکُومت کی اَیّام آبادی کي اِنتظام میں جو اُس ني صرف کئی ایک شہرِ عظیم بس گیا لیکِن شہرِ مذکور میں دِیوارین تو گھرون کِی خِشتِي اَور چُونی کِي پر چھت کِي جاگہہ کھپریلیں ھاں بعضي دُور اندیش نیوین پتھر کي چَوڑِي چَوڑِي قایِم کرکي دِیوارین کاوَاک بناتي ھَیں اَور اُن میں مخفِي راہ رکھتي ھَیں کِہ وقتِ ضرُورت وھاں سي نِکل جائیں اَور بعضي مالدار تمام عِمارت چُوني گچ کي بناکر اِس طرح کي تہ خاني اُس میں بناتي ھَیں کِہ مینہہ کا پاني بِتھرا اُس میں جائي اَور بھرا رھي کیُونکِہ تمام سال اُسیکو پیتي ھَیں باشندي وھاں کی اُس کو ٹانکہ کہتي ھَیں اَور نقّاش و خاتِم بند سِوای اِنکي اَور بھِي کاریگر وھانکي سیپ کي نقشِي قلمدان اَور صندُوقچِي نِہایَت خُوش اُسلُوب و خُوش

قطع بسہولت بناتی ہیں ❊ اپنی ہنرمندی و دست کاری کی طرزیں دکھاتی ہیں ❊ اور کمخواب و زربفت و خارا و مخمل و زربافی چیری پنکی وہانکی عدیم المثل ہیں اُن کاریگرون جہت کسکی تاب و طاقت جو اُس قماش کا ایک وصلچہ بن سکی ❊ مگر حسرت سی نا چار ہوکر اپنا سر دھن سکی ❊ سوای اسکی تقلید بہی اُن پر ختم ہی کیونکہ روم و فرنگ و ایران میں جو کپڑا کہ اعلی ہی یہ اُسکی مقابل نہ دیتی ہیں سر مو فرق نہیں پڑتا دور دور اُس کو بطریق تحفہ لیجاتی ہیں ❊ اور صاحبان نعمت سی انعام پاتی ہیں ❊ تلوار بہی وہانکی دم خم میں مغربی تلوار سی مقابلہ کرتی ہی ❊ کٹاری کی آبداری سی بجلی بہی ڈرتی ہی ❊ اور تیر و کمان بہی زمانہ سابق میں وہاں قابل تعریف بنتا ہوگا چنانچہ صاحب خلاصہ و مصنف آئین اکبری دونو معترف ہیں لیکن ایک مدت سی کمان لاہور کی اس دیار میں مشہور ہی اور اُس سی اُترکر فرید آباد و کہجوی کی مگر روپا وہان عراق و روم وغیرہ سی لاتی ہیں اُسکی نواح میں پیدا نہیں ہوتا اور جواہر کی بہی خرید فروخت بیشتر رہتی ہی غرض شہر مذکور نہایت خوش آب و ہوا اور اجناس و متاع کی بہم پہنچنی میں بی ہمتا ہی باہر بہی اُسکی تین سو ساٹھ معموری خاص خاص وضع پر آباد ہوئی کہ ہر ایک کو پرا کہتی ہیں شہروں کی

ضروریات هر ایک مین مهیّا " لشکرون کي اسباب تیّار جا بجا " چنانچه چوراسي پری جو عالمگیر کي وقت تلک آباد تهي سواي عمارات و باغات هزار مسجدین سنگین دو دو مینار کي اُن مین بهت کتابي بهي اُنکي ایسي بادر اور خوش خط که اُنکو دیکهه کر انسان درود بهیجي اور کنده کار کی حق من آفرین کهي ایک پري کا نام رسول آباد هي شاه عالم بخاري وهن آسوده هین اکثر اُس بزرگ کی کرامت ولایت کي قایل اور بهتیري اُسکي مرید و معتقد احمد آباد سي تین کوس * بوه ایک قصبه هَی بهایت دلکشا اکثر اولیا وهان بهي مدفون هین لیکن قطب العالم شاه بدر عالم بخاري کي باپ کي قبر پر هاتهه بهر کا ایک کپڑا هَی کوئي اُسکو سنگ کوئي چوب کوئي آهن خیال کرتا هَي اور عجیب و غریب حکایات اُس سی منسوب کرتی هین * پٹن ایک پراني بستي هَي اگلي زماني مین وهانکي سلاطین کي تختگاه بهي قلعی بهي اُس مین دو هین ایک سنگین اور ایک خشتي لیکن نهایت مستحکم اور گائي بیل اُسکي نواح مین نهایت خوب هوتي هین * چانپانیر ایک قلعه هَي پهاڑ کي ایک بلند ٹیکری پر چڑهائي اُسکي اڑهائي کوس کي دروازي بهي کئي لیکن راه نپٹ اوبهٹ اسي واسطي ایک طرف سي ساٹهه گز کي قریب پهاڑ کو کاٹ کر تختون سي پاٹا هَي وقت پر اُٹها لیتي هین پر موضع مذکور

چند مدت دار الحکومت رہا ہے * بندر سورت نامی ایک شہر ہے تعصی بنادر اسکے تابع ہیں دریای نبتی اسکے قریب سے بہتا ہوا ساٹ کوس پر جاکر دریای شور سے ملا میوے اس میں اقسام کے بکثرت خصوصا اناس بہت رسیلا خوشبو خوش ذایقہ پیدا ہوتا ہے اور پہول بہی رنگ برنگ کے نہایت سے پہولتے ہیں ساتھہ اسکے پہلیل بہی کسی طرح کا بمرتبہ خوشبو کہچتا ہے اور اہل فارس میں سے ایک قوم نے آکر وہاں بود و باش اختیار کی ہے رات دن ہنگامہ آتش پرستی کا گرم رہتا ہے سورت و بدربار کے بیچ ایک کوہستان خوب آباد ہے * بگلانا اسکو کہتے ہیں واقعی بمرتبہ معمور و آب و ہوا اسکی نہایت خوب میوے بہی وہاں بہتیرے ہوتے ہیں لیکن شفتالو انگور سیب اناس انار ترنج آم ہر ایک لا ثانی ہے اور ساٹ قلعے نامی اس سے متعلق ہیں انہیں میں سے سالیر اور مولیر بہی لیکن شہرت ان کے زیادہ ہے اور زمیندار وہانکے راتہور * بہڑونچ ایک بڑا محکم قلعہ ہے نربدہ اسکے نیچے سے گذرکر سمندر سے جا ملی ہے کتنے بنادر اسکے بہی تابع ہیں اقسام کا کپڑا وہاں بنا جاتاہے لیکن الایچا وہاں کا مشہور سوداگر شہر شہر لیجاتے ہیں اور فایدے اتہاتے ہیں * سرکار سورتھہ ایک جدا ملک تہا حاکم وہان کا پچاس ہزار سوار و لاکھ پیادیکامالک پر

احمد آباد کي فرماں روا کا فرمان بردار تھا لیکن خانخاناں اکبرشاہی نی اُس
کي مُلک پر قرار واقعي قبضہ کر لیا طُول اُسکا بندرِ گھوگہ سي بندرِ ارامرا
تلک سوا سو کوس عرض اِبتدای دھار سي بندر دیو تلک بہتر کوس آب و ہوا
اُسکي مِراجون سي مُوافِق پھل پھول کِي بھي اپني اپني موسِم مین بہتایت۔
انگور خربوزی سی تاکین اور فالیرین معمور لیکن اُس مُلک کي نو حِصے
ھین اور ھر ایک مین اُنس جُدا سبب اِسکا درختوں کِي فِراوانی اور گنجایِي
ساتھ اِسکي پہاڑون کِي باھم پیچیدگِي مسکن اُنکي نِہایت مأمون و محفوظ
ھین فوجین اِکٹھی وھان جا نہین سکتین جو تنبیہ قرارِ واقِعي کرین * جوناگڈھ
ایک سنگین قلعہ ھَي نِہایت متین حصانت و متانت مین ویسا دُوسرا
نہین سُلطان محمُود گجرات کي بادشاہ نی بہت سِي لڑائیاں لڑکر برور اُسي لیا
اور پاس اُسکي ایک اور قلعہ بنا کِیا * کرنال ایک قلعہ ھَي پہاڑ پر ہنُود
کا بڑا معبد اُس مین بہت سی چشمی ھین قریب اُسکی اکثر دریای نادِر
دریای شور سي مِلی ھین اور اُس مقام مین مچھلیان ایسي نازک ھوتي ھین
اگر ایک دم دھُوپ مین رکھیي تو پگھل جائین اطراف مین اُسکي اونٹ گھوڑا
نِہایت قوي و چالاک ھوتا ھَي * سومنات قدیم بُتخانہ ھَي نِہایت مشہُور
شور دریا اُس سي تِین کوس تابع اُسکي پانچ بنادِر سرستي بھي قریب اُس

سي نِکلِي هَي هِنْدُو اُنْکو بڑا تِيرتْهه جانْتي هَين مشْهُور هَي کِه پانْچ هزار برس
اُس سي آگي پانْچ چهه کڑوڑ آدْمِي جادُوگرون کِي قَوم سي سرستِي اَور هرن کي
درْمِيان هنْسِي خُوشِي آپس مين لِپٹ لِپٹ کر گِري اَور ڈُوب ڈُوب گئي
سومنات سي اڈه کوس * سانگهيا ايک مکان هَي سرِي کِشن کي پاؤن مين
وُنْهين ايک صَيّاد کي هاتْه کا تِير لگا اَور سرستِي کي کِناري پِيپل کي درخْت
تلي بَيکُنْتْه باسِي هُوا بِسابر اِسْکي اُس مکان کو معْبد جانْتي هَين اَور اُس
درخْت کو پِيپل سر کہْتي هَين * قصْبه مول مين ايک معْبد هَي مهادِيو
سي منْسُوب هر سال برْسات سي پہْلي روزِ مُعَيّن ايک پرنْده کبُوتر سي
چهوٹا پر چونْچ اُسْکِي موتِي رنْگت سِياه گنْبد اُس ديہْري کِي چهت پر آ
بَيٹْهتا هَي اَور ايک دم کلولين کرْکي يهان تلک لوٹْتا هَي کِه جِي سي گذر
جاتا هَي اُس دِن شہْرون کي لوگ وهان جمْع هوتي هَين اَور طرح طرح کي
بخُور کرْتي هَين پهِر سِياهِي و سُفَيدِي سي اُسْکي اندازه بارِش کا يعْنِي سِياهِي
سي تفوّلِ بارِش اَور سُفَيدِي سي خُشْکِي " مُتّصِل اُسْکي * دوارِکا هَي جگت
بهِي اُسْکو کہْتي هَين بڑا معْبد هَي جب سرِي کِشن متْهرا سي باهر نِکلا وُنْهين
آکر اُنْهي باسا لِيا اِس لِئي اُسْکو بهِي پرسْتِش گاه جانْتي هَين نزْديک اُسْکَي *
گانْبهِي ايک قصْبه هَي اهِيرون کا مسْکن وي هِنْدُوؤن کي طرِيقي سي خارِج هَين

پر زن و مرد حسین هوتي هیں جب نیا حاکم وهان آتا هی اُس سی قول لیتي هَین کِه عورات سي بد کاري کا مُوَاخده نکري تب بُود و باش اِختیار کرتي هَین و اِلّا وطن چهوڑ دیتي هَیں نزدِیک اُسکي ایک زمِین هَي طُول مین نوّي کوس برسات سي پهلي سمُندر اُبلتا هَي اَور پاني مین وُه تمام ڈُوب جاتي هَي جب بارِش موقُوف هوتي هَي پاني گهٹني لگتا هَي آخر زمین نِکل آتي هَي اَور لوں بہت سا هاتھ لگتا هَي * کُچهه ایک جُدي وِلایت هَي عرض طُول اُسکا اڑهائي سَو کوس کا سِندهه اُسکي پچّهم طرف زمین وهان کی بیشتر ریتلي اُونٹ وهان کثرت سي پَیدا هوتي هَیں اَور بکریون کي بهي اِفراط هَی سِواے اِسکي تازي گهوڑي وهان کي مشہُور و معرُوف وجه اِسکي یه هَی کِه کِسی زماني مین ایک سَوداگر کِتني عربي گهوڑی دریا کی راه سي لِئی جاتا تها اِتفاقًا اُسکا جهاز ٹُوٹ گیا کَیي گهوڑي ایک تختي پر بهتي هُوئي کِناري پر آ لگي اَور اُس مُلک مین پهنچي آج تلک اُنکي نسل اُس نواح مین باقي هَي القصّه هوا اِس صُوبي کي اِعتدال پر رهتي هَي جوار باجري کي پیدایش بیشتر چُنانچه مدار خلایق کي خُورِش کا اُسي پر هَي اَور زراعت ربیعي کمتر گیهون بلکه بیشتر غلّي مالوي اجمیر سي اَور چانول دکهن سي آتي هَین اَور جنگلوں مین یہاں کی درخت اِس کثرت سي هَیں کِه لذتِ شِکار سي لوگ اکثر محرُوم

رهتی هَیں آم کِي بهِی یِہہ اِفراط هَي کِہ پٹن سی تا برودہ سَو کوس کا عرصہ هَی
یک لحت اُسیکي درخت نطر آتي هَیں ساتهه اِسکي آم نمرتنہ مِیٹهي اَور
خوش ذایِقہ بلکِہ کبرِیان بهِي حلاوَت سی خالِي نہِیں انگور و انجیر بهِي علیٰ
هذا القِیاس عجِیب تر یِہہ هَي کِہ خربوزہ گرمِي اَور جاڑي مین بافراط میسّر
آتا هَي اَور پهول بهِي هر رُت کا اِس کثرت سي هوتا هَي کِہ بازار گُلزار بن
جاتا هَي اگرچِہ درِندي اَور بهِي اِس نوَاح مین هَین لیکن چیتونکا اِس قدر
وُفور هَي کِہ هر سال صَیّاد سیکڑون پکڑ لاتي هَین اَور صَید افگنِي اُنکو سِکهلاتي
هَیں نسل بهِی وهانکي خوش ظاهِر قوِی فربہ گران قِیمت چُنانچِہ ایک جوڑِي
اگر پان سی روپَي سي کُچهہ زِیادہ کو آئی تو سستِي هَي اَور چالاک بهِي اَیسي
هوتِي هَي کِہ تمام دِن مین پچاس کوس طَي کرِي مُطلق نہ تهکي دریا چهوٹي
بڑي اِس صُوبي مین بہت هَین لیکن نامِي سابرمتِي باترک مہِندرِي نربدا
سرستِي هَین طُول اُسکا برهان پور سي دوارِکا تلک تِین سَو دو کوس عرض جالور
سي تا بندرِ دامن دو سَو ساٹهہ کوس شرق رُو اُسکي خاندیس غرب رُو دوارِکا
شِمال رُو جالور اَور ایدر جنُوب رُو بندرِ دامن اَور کنهایَت احمد آباد پٹن
نادوت بہڑونچ برودہ چانپانِیر کودهرہ سورٹهہ اِسلام نگر نو سرکارین تابِع اُسکي
ایک سَو اٹهاسِي محال تبرہ بندر آمدنِی اٹهاون کڑوڑ اٹهتیس لاکهہ نوّي هزار دام

بعضي سیاح کہتے هین کہ ملتاق کی کسی مقام سي نکل کر حدود کاشغر و
کافرستان و تبت و کشمیر و بگلي و دمتور مین پہنچا پہر وهان سي یوسف زئی
کي اولکي مین جا نکلا اور دریاي بیلاب کسي ندیون سمیت قلعهٔ اٹک
بنارس کي ندی دریاي مذکور سي ملا ار س کہ پاٹ اسکا وهان چهوٹا هي
نہایت زور شور سي بہتا هي یہان تک کہ دیکہني والون کي نگاه خیرگي
کرتي هی مطلقا و اصلا نہین ٹہرتي تموج کي شدت سي نہنگون کا جگر آب هو
جاتا هی اور پہاڑون کا سینه موجون کي صدمي سي ٹکری ٹکري مگر دریای
مذکور اس جگہہ شاه راه مین واقع هی گذاري کي ناوین پاني کي تیز روي کي
سبب اس کناري سي اس کناري طرفة العین مین پہنچتین هین مغرب کي
طرف وهان جلالیه نام ایک سیاه پتہر هی کبہو کبہو ناو اس سي ٹکر کہاکر پہٹ
جاتي هي بنابر اسکي ملاح همیشه اس سي کشتي کو بچاتي هین اور حتی
المقدور اسکي طرف نہین لاتي وجه تسمیه اسکی بقول عوام یہ هي کہ اسکي
اوپر ایک بزرگ کي قبر هي نام اسکا جلالیه تها لیکن خواص اس امر مین یون
کہتي هین کہ اکبر کی وقت مین ایک پٹهان جلالیه نام نہایت مفسد و شور
پشت تها اتفاقا پادشاه سیر شکار کي واسطي اس دریاؤ سي پار اترتي تهي یک
بیک جواهر خاني کي ناو اس سي ٹکر کہاکر ٹوٹ گئي پي المور حضرت کي

زبانِ مُبارک سے نِکلا کہ یہہ پتّھر بھي جلالہ ھُوا تبھی سے یہہ نام اُسکا ٹھہرا
نزدیک اُسکے راجہ ہودی کي عِمارات ھَیں نہایت سنگین و رنگین اگلے
زمانے میں وُہي وہاں کا راج کرتا تھا اَور اُسي کے کِنارے شرق کي طرف قلعہ
اٹک ھَي ھر وارِد و صادِر اُس میں ھوکر آتا جاتا ھَی کیُونکہ سِواے اُسکے اَور
رستا نہیں عِمارات بھي اُس میں نہایت پُر فضا و دِلکشا لبِ دریا خُصُوصًا
مکانِ حاکمِ نشین کہ بمرتبہ فرحت افزا و نہایت اعلےٰ ھَي آب و ھَوَا بھي
نہایَت اِعتدال کے ساتھ گویا ہِندُوستان و کابُلستان میں یہہ ایک برزخ واقع
ھَي اِس طرف اُسکے رَوِیّے اور چلن ہِندُوستان کی اَور بولي بھي وَہیں کي
اَور اُس طرف طَور وآئین پٹھانوں کی اَور زبان بھي اُنکي اَلقصّہ یہہ دریاؤ کوھستانِ
افغان ختک و غیرہ سے نِکل کر سنبھل کے پٹھانوں کي حدّ میں پہُنچا اَور وہاں
سے بلُوچِستان و مُلتان میں جا نِکلا عرض پانچ دریا پنجاب کے اُتر طرف کے
پہاڑ سے نِکلے اَور اُس طرف مُلتان کے ایک دُوسرے سے جُدا بلُوچوں کي
حدّ میں اِس دریاؤ سے مِلے نام مجمُوعے کا سِندھ ٹھہرا پھر وہاں سے ایک
دریاے کلاں ھُوا اَور قلعہ بھکر کو دو کنگ کی بیچ میں لے لیا بِنابر اِسي کے
وُہ قلعہ بے لگاؤ و محفُوظ ھَی بعد اِسکے دریاے مذکور ولایتِ سیوستان سے ہوتا
ھُوا ٹھٹھے میں آیا پھر بندرِ لاھرِي کے قریب دریاے شور سے جا مِلا بندرِ

مذکور شہرِ مسطور سي بِیس کوس پر هَی حاصِل یِہہ هَي کِہ صُوبہٴ لاهَور نِہایَت خُوش آب و هَوَا " و بمرتبہ فرحت افزا " گرمِیوں مین وهان گرمی اَور سردِي مین سردی ہِندوستان سي زِیادہ خربُورہ انگُور وهان مانندِ اِیران و تُوران " اَور آم مِثلِ ہِندوستان " چانوَل وهان کا بنگالي سی بِہتر " اَور گنّي دکّهن سي اعلیٰ تر " اکثر مدارِ زراعت آبِ چاہ پر چُنانچِہ تِین سَو ساٹّھ چهوٹي بڑي لکڑِیان اَور سَو سي کُچّهہ اُوپر لوٹي رسّوں مین باندّهہ کر ایک بڑا چرخ بناتي هَین اَور اُسکو جرِّ ثقیل کِی صنعت سي جوڑِي بَیلوں کِی ایک گردش میں کُوئی سي پانِي بهر نِکالتِي هَي دفعتًا کَئِی سَو من پانِي کهیتِي کو پہنچ جاتا هَي " اَور زراعت کو سبز کر لاتا هَي " لیکن مدار فصلِ خرِیف کا بارِش پر هَي اَور بعضی مِکانون مین خُصوصًا دریای بِیاہ اَور بہت کي کِناری پر اگر ریگ شُوئِي کرین تو سونا هاتّهہ لگي اور شِمالِي پہاڑون پر بعضي مقاموں مین رُوپي تانبي جست کِی کهان بهي هَي نِکالني والون کو بعد محصُول دینی کي بهِي نفع مِل رهتا هَي طُول اِس صُوبی کا دریاي ستلج سي تا دریای سِندّهہ ایک سَو اسّي کوس عرض بهتر سي چوگهنڈِي تلک ستاسِي کوس پُورب طرف اِسکي سرہند پچّهم طرف مُلتان اُتر رُخ کشمِیر جنُوب رُو دیپال پُور مُتعلق اِس سي پانچ دوآبي یعنِي پانچ سرکارِین تابِع اُنکی تِین سَو سولہ محالّ آمدنِي نوابِي کڑوڑ تیپنتِیس لاکّهہ ستّر هزار دام صُوبون مین بي بطرز

صُوبهٔ کشمیر ۞ دار الحکومت اِس ولایت کا مُدت سی سری نگر هَی آبادی اُسکی چار فرسخ کِی دریای بهت و عمرہ نِس دریاؤ شہر کی اندر نہتی ہَیں ۞ عُلما و فُضلا بھی یہان بکثرت رہتی ہَیں ۞ بلکہ برہمنون پنڈتون کا بھی شہر مین نہایت وفوری ۞ اَور یہانکی کاریگر ہُنرمند جہان مین مشہور ۞ چُنانچہ پشمینه طرح طرح کا نہایت نفاست کی ساتھ بُنا جاتا هَی ۞ بیل بُوتا اُسکا عالم باغ کا دِکھانا هَی ۞ خُصوصًا شال تو بیمثال هوتی هَی ۞ ساوت اُسکی دیکھنی والون کی هوش کھوتی هَی ۞ مُلک بملک اُسکو بطریق تحایف لیجاتی هَین ۞ اَور فایدی اُٹھاتی هَین ۞ نانات شہر مذکور کی بھی بہت مُلایم خُوش نُما ۞ پٹّو و عبرہ بھی نفاست و لطافت مین مانند هُوا ” بازار مین خرید و فروخت کِی رسم کمتر ۞ اَور گھرون مین اکثر ۞ اَور گھر سب چھوٹی بڑی چوبی بناتی هَین درجی اُنکی چاریا چارسی زیادہ رکھتی هَین نیچی کا چار پاؤن اَور کُچھ اسباب کی لِئی دُوسرا آسایش کِی خاطِر تیسرا چوتھا اسباب خانگی کی واسطی لیکن بھونچال کِی شِدت کی سبب حَویلیان خِشتی اَور سنگین نہین بناتی بلکہ چار دِیواری بھی چھتون پر لالہ بوتی هَین چُنانچہ بہار کی دِنون مین هر شخص کا بامِ خانہ رشکِ گُلزار و بہتر از لالہ زار هو جاتا هَی غرض

شہر مذکور میں با وجود اس لطافت کی ایک یہہ خوبی ہی کہ وہاں سانپ
بچھو و غیرہ گزندی جانور کمتر ہیں لیکن مچھر مکھی اور جوئین اکثر نزدیک
شہر کی ایک تالاب بہت بڑا کئی فرسخ لنبا ایک جانب اسکی پرگنہ
بھاک سی متصل وہانکی لوگ اسکو دال کہتی ہیں سال و ماہ لبریز رہتا ہی
اور پانی اسکا نہایت لطیف و شیریں مزا بہہ ہی کہ برسوں بہی نہیں بگڑتا اگرچہ
لوگ بار گران کو پشتاری باندھکر گھاٹیوں سی چڑھتی اترتی ہیں پر بار برداری کی
واسطی اکثر وہاں کشتیاں ہیں اس سبب سی ٹٹوؤں اور ملاحونکی خواہش
بیشتر رہتی ہی اور زبان وہاں کی باشندوں کی خاص بہی ہی لیکن ہندی
کتابیں بیشتر سنسکرت کی بولی میں تصنیف کرتی ہیں اور ناگری میں لکھتی
ہیں بلکہ بیشتر پوتھیاں ایک درخت خاص کی پوست پر چنانچہ اکثر پرانی
پوتھیاں اسی پر تبت ہیں نام اسکا توز اور سیاہی بہی ایسی بناتی ہیں کتنا
ہی دھوئی پر نہیں چھٹتی ہرچند کہ اہل ہند اس ولایت کی عجیب و
غریب قصی کہتی سنتی ہیں اور سب کی سب تیرتھہ جانتی ہیں لیکن
بعضی مکانوں کو بہت مانتی ہیں چنانچہ سندھیا براری کی قریب ایک
چشمہ ہی چھہ مہینی تلک خشک پڑا رہتا ہی روز معہود کسان اس
سرزمین کی جاکر عجز و الحاح کرتی ہیں بلکہ بھیڑیں بکریاں چڑھاتی ہیں ندان

پانی اُس مین حوض مارنی لگتا هَی اَور پانچ مَوضع کی زراعت کو سیراب کر
دیتا هَی احیاناً جو کبهو زیادتی اُسکی دبکهتی هَین اُسی طرح پهر گزرگرانی
لگتی هَیں فی الفور پانی ٹهکانی پر آ جاتا هَی متصل اُسکی * کوکر ناگ نام
ایک چشمه هَی پانی اُسکا بہت خُنک و شیرین و سُبک اگر بهوکها پیٔی
سیر هو جاٰی " اَور اگهاتا پیٔی بهوکه لگ آٰی۔" * مسن پور مین باره هزار
بگهی زمین زعفران کی کهیتون کی هَی فی الواقع قابل دید و لائق سیر غرض
بسناکهه کی آخر سی لی سارا مهینا جیٹهه کا کشت کار هل چلا زمین کو نرم
کر کُدالون سی هر ایک قطعه اُسکا قابل بوب کی سا زعفران کی گتّهی بو دیتی
هَین ایک مهینی کی بعد لهلها اُٹهتی هَی اَور کاتک کی آخر مرتبه نمو کا
تمام هو چُکتا هَی لیکن ایک بالشت سی زیاده نهین بڑهتی اَور جب پوری
هو چُکتی هَی تب پهولتی هَی لیکن هر پودهی مین آٹهه پهول بتدریج پهولتی
هَین پنکهڑیان هر ایک مین چهه " رنگ اُن مین سوسنی " درمیان اُنکی
چهه تار ستّر تین زرد اَور تین لال زعفران اُنهین کی هوتی هَی جب که
پهول بهر چُکتی هَین تب تنه اُنکا سر هو جاتا هَی پر پهولنی سی پهلی سفید
رهتا هَی اَور ایک مرتبی کا بوا کهیت چهه برس پهولتا هَی پهلی برس کم کم
دوسری برس بهتایت سی تیسری برس کمال کو پهنچتا هَی اگر چهه برس

کی بعد اُسکي گٹھي وهان سی اُکھاڑکر اَور جاگھہ نبوئں تو پھوُلنا کم ہو جائی
اِسي واسطي اُکھاڑکر اَور جاگھہ لگاتی ہَین * ربوں مین ایک چشمہ هَے اُسي
بڑا تیرتھہ جانتي هَین اُنکي گُمان مین یہہ هَی کِہ زعفران کی بیج اِسي سي
نِکلي هَین چُنانچِہ اِسکي شُروع مین کِشت کار اُس چشمي کي پاس جاکر
بہت مِنّت و زارِي کرتي هَین اَور گائي کا دُودھ اُس مین ڈالتي هَین اگر
وُہ پانِي تلي بَیٹھہ جاتا هَي تو فالِ نیک لیتي هَین اَور زعفران بھِي خاطِر خواہ
هوتِي هَي اَور جو پانِی پر تیرتا رهي بد شگُنِي جانتي هَین بِتّست مین ایک
بڑا غار هَي اُسکي اندر برف کا ایک جِسم هَي نام اُسکا * امر ناتھہ اُس
مقام کو بھِي معبدِ بُزُرگ جانتي هَین جب ماہ تحتُ آلشُّعاع سی نِکلتا
هَي اُس غار مین ایک برف کِی لاٹ نُمود هوتِی هَی اَور تھوڑِي تھوڑِي روز
بڑھتِي هَي یہان تک کِہ پندرھوین دِن دس گز کِي هو جاتِی هَی جب
چاند گھٹني لگتا هَي وُہ بھِي گھٹني لگتي هَي ماوَس تلک اُس کا نِشان
بھِي نہین رهتا هِندو اُسکو مہادیو کا پَیکر قیاس کرتي هَین اَور حاجت بر آر
اُسکو جانتي هَین * شنکر ناگ ایک چشمہ هَي تمام سال آب اُس مین
نا یاب لیکِن جِس مہیني مین نَوِین تاریخ جُمعي کي دن هو صُبح سي شام
تلک پانِي اُس مین بہتا هَیٔ " اَور دِن بھر ایک عالم وهان جمع رهتا

هَي " * پاٹہال ایک بُتخانہ هَی دُرگا سي منسُوب جو کوئِي اپنا احوال اَور دُشمن کا جانا چاهي دو هانڈِيون مین چانوَل بهرکر ایک اپني نام پر اَور دُوسرِي دُشمن کی نام اُس بُتخانی مین رکهه دی اَور دروازه اُسکا بند کري دُوسري دِن عاجِري سي احوال کِي تجسُّس کري جِسکي نام کِی هانڈِي زعفران اَور پهُولوں سي بهرِي نِکلي اُسکا احوال بِہابَت رَونق پکڑِي اَور جِس کي نام کِي خس و خاشاک سي بهرِي نِکلي اُسکا احوال تباه هو جائي عجب تر یہه هَي کِه جو کوئِي پہچانا چاهي کِه خُصُومت مین حق کِسکِي طرف هَي اَور ناحق پر کَون هَي تو دونو کو دو مُرغ یا دو بکرِي دیکر اُس معبد مین بهیجي اَور اُنکو زهر کهِلاکر پهِر هر ایک شخص اپنا هاتهہ پهیري جو شخص کِه حق پر هوگا اُسکا جانوَر جیتا رهیگا اَور دُوسري کا مر جایگا * دیو سر ایک حَوض هَي بیس گز کی طُول و عرض و عُمق مین پانِي اُسکي اَندر هِي اَندر کهَولا کرتا هَي جو کوئِی اپني سال کا احوال نیک یا بد دریافت کِیا چاهي ایک هانڈِي سِفالِي کِي چانوَلون سي بهرکر نام اپنا اُسکي کِناري پر لِکهه کر مُنهہ بند کري اَور اُس مین ڈال دي کِتنِي دیر کي بعد وُه خُود بخُود پانِي اُوپر پر آویگي اُسکو کهول کر دیکهي اگر چانوَل اُس مین سي گرم اَور خُوش بو نِکلین وُه برس اُسکو خَیر و خُوبِي سي گُذري اَور جو اُس سي کُوڑا کرکٹ نِکلي تو وُه

شخص خراب احوال رهي * گوبهار مين ايک چشمه هَي گياره سال سوکها
پڑا رهتا هَي جب مشتري برج اسد مين آتي هَي پنجشنبه كي دِن پاني
اُس مين جوش مارني لگتا هَي پهر سات روز تلک خشک رهتا هَي جب
پهر روزِ مذکور آتا هَي پُر آب هو جاتا هَي سال بهر بهي طَور چلا جاتا هَي *
سلهاني مين ايک مقام هَي كِه وهان بهت سي درخت هَين عقاب اُن پر
بيٹهي رهتي هَين كلنگي كي واسطي پر وهين سي ليتي هَين " اَور خورش
بهي اُسكو ديتي هَين " * تاكامو مين ايک چشمه چاليس بيگهي كي عرصي
مين هَي بِسله ناگ نام پاني اُسكا نهايت صاف بِسلگون وُه بهي ايک تيرته
هَي گرد اُسكي اكثر هنود جاكر اپني تَئين جلاتي هَين " اَور جسم كو راكهه بناتي
هَين " سِواي اِسكي شگن بهي اُس سي ليتي هَين اِس طرح كه حوض كي
چار حصي كركي اُس مين ڈالتي هَين اگر طاق اُسكي پاني پر تيرتا رهي تو
نيک نهين تو بد اگلي زماني مين ايک كِتاب وهين سي نِكلي هَي نام
اُسكا نيل منهه كشميركي حالات اَور خواص پرستشگاهون كي اُس مين تفصيل
وار لِكهي هَين كهتي هَين كِه پاني كي ملي وهان ايک شهر هَي نِهايت آباد و
معمور مدتو شاه كي سلطنت مين ايک برهمن اُس مين گركي غائب هو
جاتا اَور بعد دو تين دِن كي پهر نِكلتا بهت سي تحايف لاتا خبرين بهي اكثر

دیتا * لار کي اُتر طرف ایک پہاڑ هَي نِہایَت بُلنْد دامنِي مین اُسْکي دو
چشْمي هَین ایک گرْم حدّ سي زِیادہ اَور دُوسْرا سرْد اُسِي مرْتبي لیکِن تفاوُت
اُن مین دو گز کا اُنکو بِهِي تِیرتّهہ جانْتي هَین چُنانْچِہ اُسْتُخوان اپْني جِسْم
کي وهان بِهِي اَیسي جلاتي هَین کِہ رَاکْهہ هو جاتي هَین اَور وُنْہین پہاڑ مین
ایک اَور بڑا تالاب هَي هڈِّیان راکْهہ مُرْدون کِي اُس مین بِهِي ڈالْتي هَین اَور
وسِیلہ نجات کا جانْتي هَین اَحیاناً اگر اُس مین کِسِي جانْوَر کا گوشْت پڑ
جاوي تو برْف شِدّت سي پڑي اَور مینْہہ بہُت برْسي * ناردا مین ایک
چشْمہ هَي اگر کوڑهِي اِنْوار کي دِن صُبْح کي وقْت اُسْکي پانِي سي اپْنا بدن
دهووین اچّهي هو جائین * کوشر نام ایک بُتْخانہ هَي ٹهاکُر وهان کا مہادیو
جو کوئِي وهان پُوجا کو جاوي تمام باجون کِي آواز سُنِي اَور کوئِي نجاني کِہ
یِہہ آواز کہان سي آتِي هَي * چهوٹي تِبّت مین ایک بڑا تالاب هَي اٹهائِیس
کوس کي گِرد مین دریای بہت جب اُس مین آتا هَي ایک لحْظہ نا پدید
هو جاتا هَي * کر گانو مین ایک دره هَي پرسوتم نام وهان دس جرِیب
کِي مِقْدار ایک زمِین هَي جب مُشْتری اسد مین آتِي هَي مہینا بهر وُہ
اَیسي گرْم رهْتِي هَي کِہ درخْت وهان هووی تو جل جائي اَور دیگ بهری
هُوئي جو اُس پر رکّهہ دیوین کهانا پک آئي قرِیب اُس سي * کامْراج

ایک آباد قصبه هَي دره اُسکا ایک طرف کاشغر سي مِلا هُوا عرف رُو اُسکي
پکلِي وهان پانی کِي گُذرگاهون مین درخت کي نکل ڈال کر اُن کي سرون پر
پتهر رکهه دیتي هَین اِس واسطي کِه بہہ نجائین بعد دو تِین دِن کی اُٹهاکر
دهُوپ مین دهرتی هَین اَور خُشک هُوئی پر جب جهاڑتی هَین دو بِین تولی
سونا جهڑ پڑتا هَی * کلکت نام ایک اَور دره هَي وُہ بهِي کاشغر سي مُتصِل
وهانکي پہاڑون سي دو دِن کِي راه وِلایَت داردو هَی مد منِي نام ایک دریاؤ
وُہِین سي اُدهر آیا هَي اگر بیاري ریگ شُوئِي وهاں بَیٹهه کر کرین اپنِي
مُٹهِیاں سونی سی بهرین کِناري پر اُسکي ایک سنگِین بُتخانه هَی نام اُسکا *
ساردا دُرگا سي منسُوب هُنود کا وُہ بهِي بڑا معبد هَي اَور وهانکِي پرستش
کا ثَواب اُنکي نزدیک بیحدّ سرکارِ پکلِي بهِي اِس صُوبي مین داخِل هَی
لمبان اُسکا پینتِیس کوس کا اَور چَوڑان پچِیس کوس تُوران کِي طرح وهان
بهِي برف پڑتِي هَي جاڑا بیشتر رهتا هَي لیکِن برسات هِندُوستان کِي مانند
اَور کهیتیون کِي شادابِي کا سبب تِین دریا کِشن گنگ بهت سِندہ زبان
مُلکِ مذکُور کِي کشمِیر سي مِلتِي هُوئِي هِندُوستان و زابُلِستان سي باهر غلّي
کِي اَقسام مین چنا اَور جَو بہت میوون مین زرد آلُو شفتالُو اخروٹ لیکِن
خُود رو پر میوه توڑنِي کِي رسم کم اسپ و شُترگاؤ گاؤ میش وجانوَرِ شکارِي

نہ تھوڑی نہ بہت بکری اَور خرگوش کی کثرت اَلقصہ کشمیر ایک مُلکِ دِلکُشا اَور باغِ پُر فضا ہر موسِم میں وہاں بہار رہتی ہَی " اَور ہوَا باغِ رِضواں کیسِی بہتی ہَی " پانی وہاں کا خُوشگوَار ہر گُلزار میں جاری انہار و آبشار گُل رنگ برنگ کی ہزارہا " خُصُوصًا گُلاب و بنفشہ و نرگِس خُود رو صحرا صحرا " عرض اُس مُلک کی طُرفہ بہار و عجایب حیران ہَی فِی الحقیقت وُہ سرزمین باغِ بوستان و لائقِ دوستاں ہَی سِوای شاہ آلُو و شہتُوت میوی بہت ہوتی ہَیں خربُوزہ تربُوز سیب شفتالُو زرد آلُو بِہایت لذِید و لطِیف انگُور اگرچہ کثرت سی ہوتا ہَی لیکِن اکثر بی مزہ و کثِیف با وُجُود کِہ شہتُوت کی درختوں کی بہتایت ہَی پر ثمر اُنکا کم کھاتی ہَیں " مگر اُنکی پتی ریشم کی کیڑوں کو کھِلاتی ہَیں " خُورِش وہانکی باشِندوں کی مچھلی خُشکہ بلکِہ باسِی بیشتر اَور ساگ پات اقسام کی چُنانچِہ اُسکو سُکھا بھی رکھتی ہَیں ہرچند کِہ دھان کی بہتایت ہَی پر اچھا کم ہوتا ہَی گیہُوں بھی نِپٹ چھوٹا سِیاہ بس پر قلیل اَور مُونگ وہانکی باشِندی کم کھاتی ہَیں چنا اَور جَو تو نظر ہِی نہیں آتی زمین وہانکی سَیلابی اَور مرطُوب ہوتی کی لِئیے بہایت خُوب با وُجُود خِلقت کی بہتایت کی اَور وجہِ معیشت کی قِلت کی، چوری اَور گدائی وہاں نہیں ساکِن وہانکی بیشتر کثِیف

الاوقات چنانچه ایک جامهٔ شالي همیشه پهني رهتي هین لیکن قابل
دینداري و دنیاداري مین کامل یهه غلط هي که سب کي سب نیک ظاهر و
بد باطن هوتي هین مگر اچهي کم اور بري بهت پر اونت اور هاتهي وهان
نهین هوتا هان تانگن کثرت سی اور نهایت زور آور چالاک رهوار گریوه گدار
لیکن گاین سیاه رنگ پر نوده انکا پیت گاڑها چکنا اور ایک قسم کي بهیڑ
وهان هوتي هي لوگ اس شهر کي انکو هندو کهتي هین گوشت انکا نهایت
لذیذ و خوش ذائقه " اورداد و ستد نقد کي بهت کم راهین آمد شد کي
هندوستان مین اور اس مین چهتیس لیکن بهنسر و پکلي هوکر جانا بهتر هان
اتنا تفاوت هي که پهلي نزدیک تر اور کئي شعبي رکهتي هي مگر آمد و
رفت لشکر کي پرپنچال کي طرف سي احیانا اگر وهانکی پهاڑ پر کوئی نسل
گهوڑا ذبح کري وونهین آندهي اور بدلي بکثرت نمود هو پهر برف بهت سي
پڑي با مسنهه برسي طول اس صوبي کا قمر سی لیکر کشن گنگ تلک ایک
سو بیس کوس اور عرض اسي کوس لیکن آئین اکبري مین پچیس کوس لکها
هي شرقي انکي پیرستان و چناب شرقي وجنوبي بانهال اور جمو کا پهاڑ
شرقي و شمالي تبت کلاں غربي پکلي و دریای کشن گنگ غربي وجنوبي
ولایت کهکر غربي و شمالي تبت خورد چو گرد پهاڑ متعلق انکي چهیالیس

محال آمدني بارہ کروڑ باسٹھ لاکھ پچاسي ہزار دام علاوہ اِسکي دو ہزار چار سو
کلگِي کي پر بھِي اِس صُوبي کي مداخِل مين ہَين

صُوبہ کابُل قدِيم شہر ہَي نِہايَت خُوب و خُوش آب و ہَوا پشنگ اِبنِ تُور
اِبنِ فرِيدُون ني اُسي آباد کِيا اَور اُسکو آباد ہُوئي عالمگِير کي سنِ چہلمِ جُلُوسِي
تک دو ہزار اَور ايک سَو برس کُچھ اُوپر گُذري قلعہ اُسکا نِپٹ اُستوار پايدار
اَور اندر کا قلعہ ايک چھوٹِي سي پہاڑ پر " اُس پر مُشرِف ايک اَور پہاڑ
نام اُسکا حِصارِ عُقابين اَور بعضي کوہِ صفا بھِي اُسکو کہتي ہَين ليکِن بلدہ مذکُور
کي بعضي سيّاحوں کِي زبانِ يُون سُنا ہَي کہِ وہ پہاڑ قلعہ اَوّل کِي عِمارات پر
مُشرِف ہَي غرض دامني مين اُسکي باغ و گُلزار اکثر خُصُوصاً باغِ شہرآراکہِ بابر
بادشاہ ني نَو سَي پچِيس ہِجرِي مين بنايا تھا پھِر قرِيب اُسکي جہانگِير ني باغِ
جہان آرا سنِ ايک ہزار سولہ ہِجرِي مين بُنياد کِيا اَور لبِ دريا گُذرگاہ مين
مقبرہ بابر کا اَور ہندال مِرزا اُسکي خلف کا سِواي اِسکي مُحمّد حکِيم مِرزا
اِبنِ ہُمايُون کا بھِي تعمِير ہُوا ہَي اَور اُس شہر کي نواح مين دو دريا ہَين ايک
جلِندر سي آکر باغِ شہر آرا اَور جہان آرا و شہر کي گلِي کُوچون سي گُذرتا
ہَي نام اُسکا جوِي خُطّبان اَور دُوسرا غزنِين و لوہگڈہ سي آکر دِہِ يعقُوب کي

پاس هوتا هُوا لاهورى دروارى كى آگي جا نكلا نام اُسكا حوي پُلِ مستان پاني
اُسكا شفاف و خوش ذايقه بلكه بعضى بيماريوں كي واسطي شربتِ شفا *
تومانِ دامنه كوه خورد كابل بهي اسكو كهتي هين پهول پهل اُس مس برنگ
برنگ كي خوش بو و خوش رنگ و خوش مزه كثرت سي هَين خصوصًا پمغان
و كاهدره و فرزه و استرغچ و استالف و عمره فايل ديد و لايقِ سير چنانچه
سلاطين اكثر اوقات وهان سَير كِيا كرتي تهي اَور ديرديررها كرتي تهي بلخ كي
طرف * تومان غوربند ايك قريه هَي وهان كي لاله كي رنگ كو لعل نهين
پهنچتا اَور رياحين كي بو باس كو عطر نهين لگّا عرض لاله وهان بستيس قسم
كا هوتا هَي چنانچه ايك قسم تو گلاب كي باس ركهتا هَي سابر اسكي لاله بويا
اُسكو كهتي هين اَور كانِ لاجورد و نقره بهي وهان سي قريب هَي سواي اِسكي
ايك ريگ زار هَي نام اُسكا خواجه ريگ روان گرميون مين وهان سي
ڈهول اَور نقارى كي آواز آتي هَي اَور لم اُسكي جانى نهين جاتى نهي مقام
لشكرِ توران كي رو برو اَور حدودِ بلخ كي سامهني گويا ايك ديوارِ مستحكم هَي
* تومانِ ضحاك و تومانِ باميان يعني يي دونون مقام قدما كي آثار و نشان
سي هَين اَور اِس نواح كي پهاڑون مين كهودكر باره هزار سردابي بناكر گچ و
نقاشي اُن پر كي هَي سابق اِس سي جاڑون مين وهان كي لوگ اپنا مال و

اسباب اُن مین رکھہ کر دِلجمعي سي اَوقات بسرکرتي تهي لُطف یہہ هَي کہِ
ایک سرداٻي کي بيچ تابُوت مین ایک شخص مانندِ خُفتگان آرام سي سوتا
تها کہتي هَين کہِ چار سَو برس سي کُچهہ اُوپر هُوئي کہِ جنگِز خان کي عہد
مین یہہ بزرگ شہید هُوا تها اب تلک اعضا اِسکي جون کي تون هَین اَور
مقام اِسکا زیارت گاہ راقم ني سِواى اِسکي ایک عجیب و غریب نقل آغا
مُحمّد تاجِرِ اصفہانِي سی اِس تُومان کي سُني هَي اِتفاقاً وُہ بزرگ سن بارہ سَي
بیس مین کلکتي کي بیچ وارِد هُوا تها احیاناً حقیرسي اَور اُس سي ایک دِن
مُلاقات هو گئِي بعضي بِلاد کا بهِي مذکُور درمیان آیا جب کابُل کا ذِکر نکلا
تاجِرِ مَوصُوف کہنی لگا کہِ سابِق اِس سی هم کَئِي شخص شہرِ مذکُور کي طرف
جاني تهي ناگاہ تُومانِ ضحاک کِي سمت جا نکلي جب قلعي کي مُتصِل
پہنچي اندر گئِي جا بجا سي مکانات اُسکي ٹُوٹي پائي بلکہِ کتنِی دِیواریں بهِي
لیکن ایک پتّهر کا اندازا بِہایت کلاں پر خُشک بي آب جون کا تون اُس پر
دیکها جا کهڑي رهي اِتني مین نگاہ هر ایک کِي جو اپني اپني کپڑون پر
پڑي اُنکو زمرد سي بهِي زیادہ سبز دیکها حال آنکہِ سُفَید تهی جب قلعي سی
باهر نکلي پهر جیسی کي تیسي هو گئِي اگر یہہ آثار طِلسم سي هوں تو کُچهہ
بعید نہِین العَیب عِندَ اللّٰہ * تُومانِ غزنین ایک قریہ هَي زابُل بهِي اُسي

کہتي هَين اگلي زماني مين سلاطينِ خُراسان کِي تختگاه تها خُصوصًا سُلطان ناصِرُ
الدِّين سبکتگِي و سُلطان محمُود غزنَوِی و سُلطان شِہابُ الدِّين غوري کِي اَور
حکِيم ثنائِي بهِي وُنہِين مدفُون هَي بلکِه اکثر اَولِيا اُسِي طبقي مين آسُوده هَين
جاڑي کِي شِدّت اَور برف کِي کثرت کي سبب اُسکو برابر تبرِيز و سمرقند کي
جانتي هَين اژدهات بهِي اُسکِي اطراف مين بہت پَيدا هوتا هَی چُنانچِه
هِندُوستان مين بهِي وُنہِين سي جاتا هَی نزدِيک اُسکي ايک چشمه هَي اگر
پوَل اُس مين پڑي تو ابر و برف کي آثار نمُود هووين عرض يِہه مقام قندهار
کِي حدّ سي قرِيب رکهتا هَي اُسکو دروازهٔ اِيران کا کہتي هَين * لوهگڈه افغان
نشِين هَي نزدِيک اُسکي بادهٔ خواب شبِينه ايک چشمه هَي کِه گنگا اُسکو
کہتي هَين لیکِن کُتُبِ هِندِي مين نام اُسکا لوهار گل لِکها هَي هِندُو اُسکو بڑا
تِيرتهه جانتي هَين روزِ معيّن وهان بهِي بڑي بهِيڑ بهاڑ هوتي هَي پانِي اُسکا بهِي
گنگا کِي مانند اگر مُدّتون باسنون مين رکهِي بد بو نہِين هوتا * تُومانِ مندراور
عِلي شنگ ايک قريه هَی وهانکي زمِينداروں کو کافر کہتي هَين اُس جگهه قبر
حضرتِ نُوح عليِه السّلام کي باپ کِی هَي نام اُس بُزُرگ کا لام اَور بعضي
لمگ بهِي لِکهه گئِي هَين از بس کِه وهانکی باشِندي گاف کو غين سي بدلا
کرتي هَين اِس لئِي اُس نوَاحِي کو لمغان کہتي هَين * تُومانِ بگراد ايک مقام

هَي چلغوزہ وھان کا مشہور لُطف یِہہ هَي کِہ اُسکو وھان بجاي چراغ جلاتي هَين چُنانچِہ روشنِی اُسکي بِہایَت نُورانِی هوتِی هَي اَور اُسکي اطراف مين ایک جانور هَي اُسکو روباہِ پران کہتي هَين لیکِن اپني مسکن سي ایک دو اُڑان سي زِیادہ نہین اُڑتا اَور ایک چُوھا بھِي وھان مُشکبو هوتا هَي * تُومانِ بیکت ہہار ایک مقام هَي داروغہ بِشن اگلي زماني مین آدِینہ پُور مشہور تھا اکبر کي وقت مین جلال آباد کہلایا آبادِي اُسکي دریاي نِیلاب کي کِناري میوي اُس مین اکثر هوتي هَين لیکِن انار وھانکا لا ثانِی هَي اَور دو کوس وھان سي باغِ صفا کِہ چار باغ کر مشہور هَي اَور اُسی نَوَاح مین باغِ وفا بھي ایک یادگارِ بابر بادشاہ بِہایَت پُر فضا و دِلکُشا هَی بیدانہ انار وھانکا بي بطِر هَي غرض اُس مقام مین برف نہین پڑتي اَور ٹھنڈ بھِي چندان نہین هوتِي وھان سي کافِر درہ بھِي قریب هَی از بس کِہ وھان کافِر رھتي هَین اِس لِئي یِہِي نام اُسکا ٹھہر گیا * تُومانِ بجَوَر جانِب کاشغر قلعہ حاکِم نِشین قدِیم سي هَي اَور هَوَا گرمِي مین زِیادہ گرم اَور سردِی مین بیشتر سرد لیکِن تمام نَوَاح مین کیا جنگل کیا پہاڑ افغان هِي بستي هَین مگر قلعي کِي اطراف مین سُکُونت مُغلون کِي هَی لیکِن وي اپني تَئین عرب جانتي هَین اِس طرح سي کِہ سُلطانِ سِکندر رُومِي جب اُدھر سي گُذرا تو کِتني اپني خویش و اقربا وھان

چھوڑ گیا تھا چنانچہ عالمگیر کي عہدِ سلطنت تک اُنکي اَولاد وھان رھتي
بھي اَور افغانون پر بھي اُسکا غلبہ تھا اب خُدا جانتي ھی کہ نہین عرض یہہ
مقام پچیس کوس طُول مین اَور دس کوس عرض مین ھَی * تُومانِ سَوَاد
یہہ بھي کاشغر کي طرف ھَي بہت سي دري اِس سي علاقہ رکھتي ھَین جاڑا
گرمي وھان بہت نہین لیکن برف بہت پڑتي ھَي پر صحرا مین دو تین دِن
سي زیادہ نہین رھتي مگر پہاڑون پر سال کي سال جاڑا " بہار کا مَوسِم
برسات کي رُت ھِندُوستان کي سي " پھول تُوران و ھِند کی وھاں اکثر " بنفشہ
و نرگس خُود رو صحرا صحرا " میوہ خُود رُستہ بھي علي ھذا القیاس لیکن
شفتالُو و ناشپاتي وھانکي مشہُور بلکہ باز و جُرّہ شاھین بھي وھان اچھي سي
اچھا بہم پہنچتا ھَي اَور کانِ آھن بھي اُسکي اطراف مین ھَي * قصبہ
منگلور حاکِم نشِین ھَي ساتھہ اِسکی اُس تُومان کا طُول چالیس کوس کا اَور
عرض پندرہ کوس لیکن فقط یُوسُف زئي اُس مین رھتي ھَین * تُومانِ نگرام
مشہُور بہ پیشاَور ھِندُوستان کي سمت ھَي انگُور شفتالُو خربُوزہ وھان کا تُوران
کا سا اَور گرمي جاڑا بسنت رُت برسات ھِندُوستان کي سي چانوَل وھان
کا مشہُور ھَي فِي الواقع ھِندُوستان مین اَیسا کہین نہین ھوتا خُصُوصاً سُکھداس
بلکہ اقسام کي غلّي کي بہتایَت اَور زِراعت کي کثرت وھان رھتي ھَي

غرض یہہ تُومان سب کا سب مسکن افغانون کا هَي خُصُوصًا مہمند و عمرہ لیکن مال گذار هَین یعنی نہین * پشاوَر قدیم شہر هَي کُتُب قدیم مین اُسکو پرشاوَر اَور فرشاوَر بھي لِکھا هَی نزدیک اُسکی * کورکھتری ایک پرستشگاہ جوگیون کِي مشہور تھی شاهجہان کي وقت مین مسمار هُوئي لیکن پانچ تیرتھہ اَور بہت دِلکُشا وهان عالمگیر کي عہد تلک تھي بیشتر جوگي سناسِی بیراگی سِواى اِنکي اَور بھي اتیت وهان ایک تالاب کی گرد حَویلیان بیٹھکي بنا بنا رهتي تھی * تُومانِ بنگشات مُلتان کِي سمت واقِع هَي آبادي اُسکِي وُسعت کی ساتھہ لیکن پٹھانون کِی قومین اُس دِیار مین اکثر هَین زراعت بھي کثرت سي هوتي هَی خُصُوصًا دهان اِس قدر کِه اَور اطراف مین بھِي جاتا هَي سِواي اِسکي کانِ نمک و آهن بھي اُسکِي نواح مین هَي القصّه جاڑا اِس صُوبي مین بہت پڑتا هَي لیکن بي گزند اَور گرمي ایسِي کم کِه بِدُون اوڑهي سو سکي برف تُوران کِي مانند اِفراط سي پڑتي هَي لیکن مَیدانون مین چار مہینی اَور پہاڑون مین همیشه رهتي هَی غرض موسِمِ بہار بِہایَت طراوَت و شادابِي کي ساتھہ پھُول رنگ برنگ کي بي شُمار مثل گُوناگُون خوشگوار اگرچِه انگُور کِي بہت اقسام هَین پر صاحِبي و حُسَینِي و قندهارِي اَور هِي لُطف و مزہ رکھتا هَي اَور زردالُو کِي اقسام مین محمُودِي

و قیسی و مِرزائي خربوزون مین کوکِ نبات و ماهتابِي و ناشپاتِي و عشرِي و نودِ چراغ بِهایَت لذِید و خوش ذائِقه اَور علّی کِي اقسام مین جو گیهون زِیاده لیکِن جو زِراعت که ندِي نالون سي متعلِّق هَي اُنکا تیسرا حِصّه سرکار مین داخِل کرتي هین اَور کارِیزِی سی دسوان انگور و بادام سي بِهي کُچّه نقد بطرِیقِ تحفه لیکِن سردرختي کا حاصِل معاف اَور کُسُم کي پهولون کي حاصِل سی قدرِي قلِیل بِهي نهین دیتي مگر اُنکي بِیجون سي تِیسرا حِصّه باشِندي اُس مُلک کی سمرقند و بُخارا کی ساکِنون کِي مانند پرگي کو پنجاب اَور قرِیب کو تُومان کہتي هین نا وُجود اِسکي ساکِن اِس صُوبي کي گیاره زبان جانتي هَین هِندِي و فارسِي و مغلي و ترکِي و افغانِي و لمغانِي و عربِي و عسره اَور مغلِ خاصّ نواحِ کابُل مین رهتي هَین لیکِن حاکِم کي آگي دست بسته حاضِر اَور مال گُذارِي مین بي عُذر طُرفه تر یِه هَي کِه عورتین اِنکی مردون پر غالِب چُنانچه نِکاح کی وقت مِنجُمله مهر ایک امرِ محال لِکهوا لیتي هَین کِه مرد اُنکي عهدِ سي کبهو نه نِکلي یِه شیوه صاحِب عِصمت بي بِیون اَور پرده نشِینون کا هرگز نهین سِوای اِسکي اپني طَور پر باغونکي سَیر کو اَور حمّام مین نهانيکي لِئي جاتِیان هَین خاوِند کو اَصلاً و مُطلقًا خاطِر مین نهین لاتِیان صاحِبِ خُلاصةُ التّوارِیخ لِکهتا هَي کِه مَین ني بعضِي رنڈِیون کو دیکها

هَي كِه ايكْ خصم كو چهوڑا اَور وُنْهِين دُوسْرا كر لِيا عرض اپْنِي مُدّتِ عُمْر
مين پنْدْره بِيس خصم تكْ كر لينا اُن سي دُور نهِين قِصّه كوتاه اِس صُوبي
مين كثْرتْ هزاره اَور افْغان كِي بهُتْ هَي ليكِن هزاره مُغل اپْنِي تَيِن اَولاد
چغْتائِي خان اِبنِ جنْگيزخان كِي جانْتي هَين اَور غزْنِين سي تا قنْدْهار تُومانِ
مَبدان سي تا حُدُودِ بلْخ محالِ دُشْوار گُذار و جِبالِ پيچ دار مين رهْتي هَين
اكْثر مكان اُنْكي بادْشاهون كِي عمل سي خارِج اَور حاكِمون كي اِحاطه
حُكُومت سي باهر اَور افْغان اپْني تَيِن بنِي اِسْرايِل كِي اَولاد كهْتي هَين اِنْكي
جدِ بُزُرگ كا نام افْغان تها اُسْكي تِين بيتي ايكْ كا نام ترِين دُوسْري كا
غرْغشْت تِسْري كا بِمين اِن تِين كِي اَولاد بكثْرت هُوئِي اَور هر ايكْ اپْني
جدّ و آبا كي نام سي مشْهُور هُوا اُلُوشِ ترِيني برِيخ ميانه خرسين اوڑمڑكاسِي
جمند شيرانِي خويشگِي داوُد زَئِي يُوسُف زَئِي خلِيل مهْمنْد اپْنِي نسب كا
سِلْسِله ترِين كو پهُنْچاتي هَين اَور سورانِي جيلم ادرك زَئِي آفرِيدِي ختكِي كرانِي
كاكرِي عبْدُالرّحمانِي عرمانِي تارِن غرْغشْت كو اَور شيرْزاد خِضْر خيل علزِي لودِي
لوهانِي سورِي شروانِي كهكورِي بِمِين كو اَور قومين اُنْهين كِي اَولاد هَين الْغرض يِي
سب قومين دريائِي سِنْدْه سي كابُل تلكْ سَو كوس كي عرْصي مين اَور قندْهار
و مُلْتان كِي حدّون سي تا سَوَاد كِه حُدُودِ كافِرِسْتان و كاشْغر سي مِلا هُوا هَي

نِس سَي کوس تلک بستي هَين اَور اشخاص اِنکي کوهسارِ دُشوار گُذار کي
اَژبلي سي بادشاهِي اُمرا کي آگي سِر نہین جھکاتي بلکه کُچھ رُپي صُوبي دار
سي بطرِيقِ اِنعام اَور مُسافِرون سي گھوڑي اُونٹ پیچھي بطَور راهداري کي
ليتي هَين با وُجُودِ اِسکي کبھي کبھي مال و اسباب کاروان و غَيرہ کا لُوٹ
بھِي لاتي هَين اَور اَيسي وَيسي مُسافِرون کو پکڑکر غُلام بناتي هَين بلکه بعضِي
اَوقات سنج بھِي ڈالتي هَين غرض اَور اقوام مين چور کمتر هوتي هَين اَور
افغان سب کي سب چور اَور مُٹھ مرد لُطف یہہ هَي کِه تمام شہرِ کابُل
اُنھِين سي مُتعلِق هَي۔ اَور پيشاوَر سي نِس راهين کابُل کو جاتي هَين ايک
راه بنگشت کِي پر دُور دراز سِوَاي اِسکي رستي بھِي اَوبھت لشکر اُدھر سي
بھت رنج کھينچکر منزِلِ مقصُود کو پہنچتا هَي دُوسرِي کھرپي کِي مگر جلال
آباد پہنچکر شاه راه مِلتِي هَي یہہ بھِي درون کِي تنگِي نشيب و فراز کِي
صُعوبت پانِي کِي قِلت افغانون کِي لُٹس سي خالِي نہين تِسرِي راه علِي
مسجِد و خَيبر کِي چشمه جمرود سي دهکي تلک نيلاب کي کِناري دري سي
اٹھاره کوس ليکن دره خيبر سي دو کوس تک بسبب نشيب و فراز کي
بدشوار طَي هوتي هَي پر به نِسبت اَور راهونکي سہل چُنانچه آمد و شُد
لشکرونکي اَور کاروانونکي اِسي راه سي هَي خُصُوصًا دهکي سي تا بمله بتِيس

کوس تلک بہایت ہموار اور بملي سي تا کابل چالیس کوس بھي چندان دشوار نہیں ہرچند تیلی رستي مین پڑتي ہین پر مسافر بہت تصدیع نہیں کھینچتا قصه مختصر کابل کي چار طرف گھاٹیان ہین بنابر اسکي فوج غنیم کي ایکا ایکی آ نہین سکتي اور دفعتا ملک مذکور کو قبضي من لا نہین سکتي اگرچه یہه صوبه چندان حاصل نہین رکھتا لیکن عقلمندون کي نزدیک دروازہ ہند کا هي اسي سبب سرکار والا سي وهان کي سپاه کي لیئي مبلغ خطیر پہنچتي تھي که ہر ایک سپاهي و سردار گذران اپني بخوبي کري اور کسي وجه سي تصدیع نکھینچي کیونکه بسبب اسکي ایران توران کي فوجین مملکت مذکور پر آ سکتي تھین سنا هي که اگلي زماني مین کابل جو ایک بادشاہ کي قبضي مین آگئي تھي تو پنجاب بہت آباد ہوئي تھي اور ہندوستان مامون طول اس صوبي کا اٹک بنارس سي ہندو کوہ تلک ڈیڑہ سو کوس عرض قراباغ قندھار سي تا چعان سرا سو کوس شرق رو اسکي دریاي سندہ مغرب رخ غور شمالي اندراب و بدخشان و ہندو کوہ جنوبي قرمل و اور گرداگرد پہاڑ زمین مسطح و ہمو[illegible]ت کم لیکن کھیتیان سب جاگہہ سرکارین آٹھ اور چھتیس تومان آمدني بارہ کروڑ پینسٹھ لاکھ اور آٹھ ہزار دام بالجمله لیکن ایک مدت سي کابل و کشمیر مین شاہ درانی کا عمل هي

آور لاهور مین سِکھون کا چُنانچِه بِالفعل کِه سنِ بارہ سَي بائِیس هِجرِي هَین
صُوبهٔ مذکُور کا حاکِم رنجِیت سِنگھ هَي آور سنِ بارہ سَی اٹھارہ هِجرِي سي
صُوبهٔ اکبر آباد و شاهجهان آباد مین بمُوجِبِ مرضِئ ظِلّ اَللّه شاہ عالم
بادشاہ صاحبانِ عالیشان نی عمل کر لِیا سابِق اِس سي مهاراجا دَولت رام
سیندھیا بهادُر کا تها چُنانچِه جرنیل لیک بهادُر دامَ اِقبالُهٗ ني اُسکي سرداران
فَوج کِي لڑائیان مارین ملکه قلعي بهِي اُن سي چهِین لِیئي آور اِسِي سن سي
صُوبهٔ اُڑیسه بهِی مُوالیانِ کمپنِي بهادُر دامَ ظِلُّهم کي قبضي مین آیا آگي
اِسکي رگھو جِي بهونسلی کا اُس مین عمل تها وهانکا بند و بست کرنیل
هاکت بهادُر نی کِیا قِصّه مُختصر وِلایَتِ هِندُوستان ایک مُدّت سی طَوائِفُ
اَلمُلُوک هَي جِس شخص کي جو مُلک هاتھ لگا اُس پر اُسنِي قبضه کر لِیا
بادشاہ کا کِسِي نِي پاس نکِیا هان ایک صاحِبانِ عالیشان نِي اِطاعت و خِدمت
ترک نهِین کِي چُنانچِه اب بهِی کِه سنِ بارہ سَي بائِیس هِجرِي هَین آور اکبر
شاہ اِبنِ شاہ عالم بادشاہ هَي فِي اَلجُمله اُسکِي بندگِي بجا لاتي هَین آور
اِطاعت سي هاتھ نهِین اُٹھاتي

٭ یہہ مثنوي اِنتخاب کي گئي هَي کتابِ سِحرُ البَیان مین سي ٭

---

## ٭ تعریف سُخن کي ٭

پِلا مجهہ کو ساقي شرابِ سُخن ٭ کہ مفتوح هو جس سي بابِ سُخن

سُخن کي مجهي فکر دِن رات هَي ٭ سُخن هِي تو هَي اَور کیا بات هَي

سُخن کي طلبگار هَین عقلمند ٭ سُخن سي هَی نامِ نکویان بُلند

سُخن کي کرین قدر مردانِ کار ٭ سُخن نام اُن کا رکهي بر قرار

سُخن سي وهِي شخص رکهتي هَین کام ٭ جنهین چاهِئي ساتهہ نیکي کي نام

سُخن سي سلف کي بهلائي رهي ٭ زبانِ قلم سي بڑائي رهي

کهان رُستم و گیو و افراسیاب ٭ سُخن سي رهي یان یہہ نقلِ خواب

سُخن کا صِلہ یار دیتي رهي ٭ جواهر سدا مول لیتي رهي

سُخن کا سدا گرم بازار هَي ٭ سُخن سنج اُس کا خریدار هَي

رهي جب تلک یہ داستانِ سُخن ٭ الٰهي رهي قدردانِ سُخن

---

یہہ مثنوي مسمي بہ تنبیہُ الجُہّال اِنتخاب کي گئي هَي کُلّیاتِ میر تقي

٭ مین سي ٭

صحبتیں جب نہیں تو یہہ فن شریف " کسب کرتی جنکی طبعیں ہیں لطیف "

تھی ممیّز درمیان انصاف تھا " خار و خس سے کیا یہہ عرصہ صاف تھا "

دخل اس فن میں نتھا اجلاف کو " کچھ بتاتی تھی بھی سو اشراف کو "

تھی جو اس ایّام میں استادِ فن " نا کسوں سے وی نکرتی تھی سخن "

پھر حصول اسّی نہ دنیا ہے نہ دین " کوئی حاجت اسّی وابستہ نہیں "

گر چمار اس کار خانے میں نہ ہو " ٹوٹی جوتی کو کہاں لیکر پھرو "

چار و نا چار اس کنے جانا پڑی " کوڑیاں دے جوتی گٹھوانا پڑی "

حاجت اس فرقے سے یاں مطلق نہیں " جو نہو شاعر تو کچھ نقصان نہیں "

یہہ نو دنیا میں ہے اس فن کا کمال " دین کا اس فرقے کی پوچھو نہ حال "

کذب ہو جس جای روش بخش شمع " ڈھانکے دینداری رکھو اور دل کو جمع "

جھوٹ آوے اسقدر جب درمیان " کو یقین ایمان کیسا دین کہاں "

ہم تلک تھی بھی وہی رسم قدیم " یعنی جنکی ہوتی تھی ذہن سلیم "

پیار کرتی تھی انہیں استاد فن " انکی ہوتی رہبر راہ سخن "

جلف وان زنہار پاتی تھی نہ بار " شاعری کاہکو تھی انکا شعار "

نکتہ پردازی سے اجلافوں کو کیا " شعر سے نزّازوں ندّافوں کو کیا "

الغرض یاروں نے دین قیدیں اٹھا " جو کوئی آیا اسی دے پاس جا "

تنگ نہ اِستعداد سی کی گفتگو — کچھ نرکھی شاعری کی آرزو

چار سکھیان کہہ کی دین ناکس کی ہاتھ — پھر اُسی محلس مین لائی اپنی ساتھ

آپ بیٹھی صدر مین وہ دستِ چپ — کرنی لاگی شاعری سی حرف و گپ

بولی اُنکو آج کل سی ہی خیال — ذہن اُنکا تیزی رکھتا ہی کمال

ہو رہینگی کچھ اگر صحبت رہی — اور ہمسی بھی اُنہین اُلفت رہی

جب ہوا ثابت وہ اُنکا مستفید — سب نی جانا اُسکو شاگردِ رشید

کچھ اِشارت تا کہ وہ کھولی دہن — آگی اُستادون کی ہو گرم سخن

اُنکی اِیما سی وہ کچھ پڑھنی لگا — صاحبانِ فن کی منہہ چڑھنی لگا

نیم قد اُٹھ اُٹھ کی یی سنی لگی — جا و بیجا سر کی تین دھنی لگی

وہ سراپا جہل ناگہہ وقتِ کار — ہنسی ہمسی کرنی لاگا اِعتذار

سر مین رکھ کر دعوی طبعِ لطیف — میر و مرزا کا ہوا آخر حریف

کیسی کیسی یون گئین طبعین بہ باد — آفرینِ شاگرد و رحمتِ اُستاد

جب تلک یان تھی تمیزِ زشت و نیک — کاہی کو یون شعر کہتا تھا ہر ایک

اہلِ فن کی رہتی تھی سکو تلاش — اُنکی ہاں کرتی تھی جاکر بود و باش

جو کہ خود سر رکھتی اُستادون سی عار — اُنکی تئین ہرگز نہوتا اِعتبار

زندگی بلکہ اُنھون پر شاق تھی — ہاتھ گر لگ جاتی تھی شلاق تھی

## حکایت

شاپور مِن تھا وزیرِ اصفہان — ایک دِن آیا ہِلالی اُسکے یان
حاجبانِ در سے ہو آگاہ کار — کی اِشارت تا اُسے دین گھر مین بار
عزت و تعظیم کی حد سے زیاد — پاس لے مسند پہ بیٹھا شاد شاد
اُٹھ کھینچی اُسکی مِرزائی بہت — بیٹھی بیٹھی رات جب آئی بہت
شعر کی تقریب لاکر درمیان — کرنے لاگا شاعری کا اِمتحان
شعرخوانی کی پڑھا سو تھا غلط — سنتے ہی بھڑکا وہ شعلے کی نمط
غصے ہو بولا کہ ہان فراش و چوب — کھینچ لا میدان مین کی شلاق خوب
اِس قدر مارا کہ بیدم ہو گیا — سوج دست و پا ہر اِک تھم ہو گیا
کھینچ کر ڈلوا دِیا دربار مین — یہ خبر پہنچی جو ہر بازار مین
وارث اُسکے لیگئی آ رات کو — جب بخود آیا تو پایا بات کو
یعنی دستورِ زمان دشمن نتھا — یا وہ کچھ نا آشنائے فن نہ تھا
غالبًا پایا غلط اشعار کو — خوش نہ آیا اُس کرم کِردار کو
ورنہ شیوہ اُسکا ہے لطف و کرم — جایزے مین دیتے ہے دِینار و دِرم
مجھکو کیون شلاق کرتا اپنے شب — کاھیکو بد نام ہوتا بے سبب
پس مجھے ہے تربیت اپنی ضرور — جاکے بیٹھون اِک سرامد کے حضور

صُحبت اکثر رکھوں اُس اُستاد سي " شاید اُسکي دولتِ اِرشاد سي "
پہنچي اِک رُتبے کو مبرے قیل و قال " ہو مجھي اِس فن میں یک گونہ کمال "
اُٹھ کي آیا مولوی جامي کني " مشق کي یک چند اُس نامي کني "
جب ہُوا کُچھ شِعر کا رُتبہ بُلند " اَور مولانا لگي کرني پسند "
پھر گیا اِک دِن دَرِ دستور پر " حاجبِ درگاہ ني کي جا خبر "
کاي اِمیر اُس روز کا شلاق خوار " آج در اُوپر هَي پھر خواهانِ بار "
کي اِشارت سدِّ رہ کوئي نہو " قصد هَي برخوردار کا تو آني دو "
سامني آیا نوکي نیچي نظر " دھوپ میں جلتا رہا تو اِک پہر "
بعد از آن اِیماي ابرو کی کہ هاں " صحن هِي میں سي هُوا وُہ مدح خواں "
پھر وُهِیں سي دي صِلہ رُخصت کیا " اِک مُصاحِبْ ني جِگر کرکر کہا "
اگلي صُحبت کي نہی عِزّت اِسقدر " سو هُوئي شلاق حدّ سي بیشتر "
اَبکي اُسکو جائِزہ دي کر گِراں " تو ني فرمایا مُرخّص واں سي واں "
مَیں نہ سمجھا یہہ کہ وُہ کیا تھا یہہ کیا " در جواب اُس برگزیدہ ني کہا "
اَیسي هِي هوتي هَیں نصحیکِ سلف " دست ہو تو اُنکتیں کریں تلف "
اِسقدر اُسکا تنبہ تھا ضرور " تا کہ پہنچي یہہ خبر نزدیک و دُور "
جو سُني سو خُود سري سي باز آئي " تربیت هونیکو اُستادونکي جائي "

ور نه کرتا پوچ گوئي هر دبنگ " رفته رفته شاعري هو جاتي ننگ "

تب جو مین شلاق کي یهه خام تها " اب جو آیا لائق انعام تها "

قصه کوته تهي ممیز درمیان " نیک هي کرم مرابل پر بهي یان "

بي تمیزي سی هي رائج ابتري " جسکو دیکهو خود خود نمائي خود سري "

بي ببان کا هي سلیقه ني زبان " اسپر هي هر ایک سحبان بیان "

بس قلم وقت زبان بازي نهین " چپ که دوران سخن ساري نهین "

کون حرف خوب کو کرتا هي گوش " بات کي فهمید کا هی کسکو هوش "

بي تمیرون سي بهرا هي سب جهان " هي بیماع حرف همکو بهي کهان "

یهه مثنوي انتخاب کي گئي هي کلیات مرزا محمد رفیع سودا مبن سی

• مرزا فاخر مکین کي هجو مین •

لوگ کهتي هین که ایک شخص نقل کرتا تها که مرزا فاخر مکین صاحب اپني تئن شیخ علي حزین کي برابر جانتي هین اور سب وضع انکي نشست و برخاست کي اختیار کي هي بلکه اپني تئین فضل و کمال مین ان سي بهتر جانتي هین اور انکي اکثر اشعار پر اصلاح کي هي چنانچه یهه مثنوي حسب حال مرزا صاحب کي هي

ایک نقل آئی ہی مجھي اب باد — سچ ہو وہ یا کسیکا ہو ایجاد

ایک ملّا بعہدِ شاہِ جہان — نہ تو عالِم تھا وہ نہ ہیچ مدان

سن بین اُسکو کچھہ کچھہ آتا تھا — لڑکي مکتب مین وہ پڑھاتا تھا

بسکہ تھا وہ شعور سي معذور — لڑکي اُسي تھي خرّم و مسرور

اُس سي دہشت کو تھي نہ دِل مین راہ — صحنِ مکتب تھا اُنکی بارِگاہ

ایک جو اُن مین تھا فہیم و ذکي — مصلحت اُتي لڑکون سي یون کي

یارو ہم کھیلي سَو طرح کا کھیل — دیکھي ہم نی سبھي وہ یکجا کھیل

کھیل اب مین نیا نکالا هي — ساری کھیلون سي وہ نِرالا هي

لڑکي بولی کِہ بھائي جِب فرماؤ — کیا هی وہ کھیل تم همین بھي بتاؤ

کہا اُن نی کِہ بادشاہ و وزیر — لڑکي جو بنتي هین صغیر و کبیر

اُس مین چندان نہ یارو لُطف نہین — کھیل اُس سي یہہ خوبتر هي کہین

میانجي کو کِسي طرح بہلاؤ — مِلکي شاہِ جہان سب اُنکو بتاؤ

ہنسکي وہ بولي ہوئي یہہ کِس طرح — کہا اُتي کِہ تم سنو اِس طرح

صبح مکتب مین پڑھني جو آوي — منہہ میانجي کا تک کي رہ جاوي

پوچھین جو کیا هي دیکھني کا سبب — کہي قدرت خدا کي دیکھون هون اب

ہو گئي شب مین آپ کي صورت — کچھہ سي کچھہ حق کي هي یہہ کیا صنعت"

کیا کہوں مین کہ آج کیسی ہی | شکل شاہِ جہاں کی جیسی ہی
بحرِ حیرت مین ہوں یہہ دیکھ کی غرق | سرِ مو کچھ رہا نہ باہم فرق
پر یہہ ہی شرط جاوی جو اُن پاس | کہی کھا کھا قسم بِلا وسواس
تم نو سمجھو ہو اُنکی عقل و شعور | بینگی جو بتاوگی بمرور
مطلب اُنکی جو کچھ کہ ٹھہرائی | لڑکوں سی بات سب وہ بن آئی
رہا اُنکو یہہ بنا یہاں تک | شکلِ شاہِ جہان ہوں مین بی شک
نہ کہ ٹھہرا یہہ اُنکی دِل مین خیال | ہوگا شاہِ جہان کا جب کہ وِصال
اُنکی ارکان نہ لاکی تابِ فراق | میری دِیدار کی ہو سب مشتاق
آوینگی دیکھنی کو میری گھر | پس مِری واسطی ہی یہہ بہتر
کہ مین پیدا کروں وہ خصلت و خو | خلق شاہِ جہاں سمجھ مجھکو
کری مجرا سلام اور تسلیم | بکڑوں مین فرشتی کی تعظیم
عرض آفاق مین جسی ہو عقل | سمجھی اِنکی مطابق اب یہہ نقل
بنی یہہ شیخ اپنی یوں نہ گماں | جسی ملّا بنا تھا شاہِ جہاں
شیخ کی سی نہ بخت ہین نہ کمال | شیخ ہونا اِنہین ہی امرِ محال

## بعض خطوں کے نقلیں نوسکھوں کے فایدے کے واسطے

دوستوں کے نوازش فرمانے والے سلامت

شوق ملاقات کا ایسا نہیں ہے جو لکھنے کے قابل ہو خدا کی درگاہ میں رات دن دعا مانگا کرتا ہوں کہ کوئی ایسا سبب ہو جس سے جلدی خیر و خوبی کے ساتھ دیدار آپ کا میسر آوے حق‌تعالی سے توقع یوں ہے کہ ہمیشہ ملاقات کے حاصل ہونے تلک اس دوستدار کو خط لکھا کریں اور جو کچھ کام خدمت اس ملک میں ہو بے تکلف تحریر فرماویں کہ میں اپنی سعادت جانکر اسکو بجا لاؤں

---

حضرت سلامت

بہتسوں برسوں گذر گئے کہ آپ نے کوئی خط مجھے نہیں لکھا اس لیے میں حیران تھا کہ اتنی نامہربانی کا سبب کیا ہے آخر لوگوں کی زبانی معلوم ہوا کہ بعضے دشمنوں نے کچھ افترا لگاکر آپ کی مزاج کو پھیرا ہے خدا شاہد ہے کہ میں نے کبھی ایسی بات نہیں کہی ہے تعجب ہے کہ آپ نے ایسی جھوٹھ بات کو باور کر لیا اور اس قدیم دوست کو دشمن تصور کیا امید وار ہوں کہ

آپ هِي اِس بات کا اِنْصاف کِیجِئي اَور دُشْمنون کِي باتون پر دوستون سي آزُرْدہ نہوجِئي

---

خُداوَنْدِ نِعْمت سلامت

---

کَئِي هفْتي هُوئي کِہ چار هزار رُپَي اِس پرگني کي مَحْصُول کِي بابت شَيخ اِمام بَخْش جمْعْدارکي معْرِفت حُضُورِ پُر نُور مين بھیجي هَين اَور اَبْتک رسِید اُسْکِي حُضُورِ فَیض گنْجُور سي اِس فِدْوِي کو نہین پہُنْچِي اِس لِئي کمال تشْوِیش لاحِقِ حال هَي اُمّید کِہ جلْدِي سی دو کلِمي مبْلِغِ مذْکُور کِي رسِید مین اِرْقام فرْمائِي کِہ اِس خاکْسارکِي خاطِر جمْع هو

---

میري مِہْرْبان خُدا تُمْکو سلامت رکْھي

---

مدت کي بعد تُمْہارا خطّ پہُنْچا اَور اُسْکي پڑھْني سي بڑِي خُوشِي حاصِل هُوئِي شَيخ اِمام بَخْش کِي تقْصِیر مُعاف کرْني کي لِئي جو کُچْھ کِہ تُمْسي لِکْھا تھا معْلُوم هُوا اگرْچِہ شَيخِ مذْکُور واجِبُ الْقتْل هَي اَور خِیانتین اُسْکِي بَیان سي باهر بہُت سا رُپْیا پرگنون کِي آمْدنِي مین سي تصرُّف کِیا هَي پر از بسْکِہ تُمْہارِي خاطِرِ عزِیز تھِي تقْصِیر اُسْکِي مُعاف کرْني مین آئِي

---

غریب نواز سلامت

کل بسبب بارش کي مین حضور عالي مین پہنچ نہ سکا اور آج مجھي کچھ ضرور کام در پیش هي اور کل بھی فرصت نہ هوگي کیون کہ مجھي کسی دوست کی یہان جانا هي امید وار هون کہ یہہ دو دن مجھی معاف رکھیگا انشاء الله تعالی پرسون خواه مخواه حاضر هونگا

زیادہ حد ادب

---

بندہ پرور سلامت

آپ کا عنایت نامہ مصحوب محمد خان کي پہنچا جو کچھ خان مذکور کي سپارش مین ارقام هوا تھي سو مفصل اس حقیر کو معلوم هوا في الواقع خانصاحب موصوف نہایت مرد دانا اور صاحب کمال هین فدوي انکي ملاقات سي کمال محظوظ هوا اس شہر مین کسي شخص سي فدوي کو اتني انس و محبت نہین هي جتني ان دو تین هفتي کي عرصي مین ان سي هوئي هي اکثر هماري انکي چرچا علم ریاضي کا رهتا هي اور هر روز باهم تیر اندازي کي مشق کیا کرتي هین انشاء الله تعالی یہہ خاکسار اپني مقدور بھر انکي مقدمي کرني کا جان و دل سي انکي خدمت کریگا

بندہ نوار سلامت

حقیر تراب بیگ کورنش بجا لاکر گذارش کرتا ہے کہ ان دنون اس شہر مین ایک بڑا سا باغ جس مین طرح طرح کے پھول جیسے گلاب یاسمین نرگس گیندا چنپا شب بو سلا اور بھانت بھانت کی میوی جیسے سیب ناشپاتی بہی انار انگور شفتالو پھولتی اور پھلتی ہین بکاؤ ہے اگر آپ کو خریدنا اسکا منظور ہو تو لکھہ بھیجیے کہ فدوی اسکی مالک سی قیمت اسکی فیصل کرکر حضور عالی مین اطلاع کرے

---

حضرت خداوند نعمت مدّ ظلّہ

آپ کی شقّے بہ شرف وصول ارزانی فرمایا اور اس فدوی کو سرفراز کیا ایک پختہ حویلی جو دریا کی کنارے پر بنانی کی لیے حکم ہوا ہے سو بندہ درگاہ نے نوازش نامۂ عالی کی پہنچتے ہی راج مزدور بڑھئی لوہار سنگتراش اور چونا سرخی اینٹ پتھر وغیرہ لوازم و ضروریات کی لائی اور تیار کرنی کی واسطے جہاں تہاں لوگ مقرر کیے انشاء اللہ تعالی تھوڑی دنون مین حویلی مذکور بن کر تیار ہوگی زیادہ حدّ ادب

## CORRECTIONS.

| صفحه | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱ | مَقرّر | مُفرّر |
| ۷ | ۴ | مص | مَیض |
| ۹ | ۲ | اُنکي | اُنکي |
| ۱۰ | ۵ | اِزدِحام | اِزْدِحام |
| ۱۶ | ۳ | ڈبو | ڈُبو |
| [illegible] | ۳ | اِتّفاق | اِتّفاق |
| ۱۹ | ۱۶ | اس | اُس |
| ۲۱ | ۶ | ھتُود | ھنُود |
| ۳۱ | ۲۳ | تسبب | بسبب |
| ۳۸ | ۱۰ | چنگ | جنگ |
| ۴۰ | ۸ | بِکن | لیکن |
| ۴۰ | ۱۰ | چھپر | چھپّر |
| ۴۴ | ۹ | چنیا | چنْیا |
| ۴۴ | ۱۳ | حنگ | جنگ |
| ۴۴ | ۱۴ | نرِینه | برِینه |

| صفحه | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۴۴ | ۱۶ | اُسکي | اِسکي |
| ۵۱ | ۴ | شامل | شامِل |
| ۵۲ | ۳ | اس | اِس |
| ۶۰ | ۱ | عُلُوم | عُلُومِ |
| ۸۷ | ۱۰ | کي | کِي |
| ۱۱۹ | ۲ | هَي | هُوا |
| ۱۳۵ | ۲ | علاقي | علاقيسي |
| ۱۳۷ | ۱ | مِتَوَجّه | مُتُوُجّه |
| ۱۵۰ | ۱۱ | بڑھایا | بڑّھایا |
| ۱۵۶ | ۱۰ | تارِي | تارِي |
| ۱۵۷ | ۷ | یِکْتا | یِکْتا هَي |
| ۱۵۸ | ۱۶ | نایِن | بایِن |
| ۱۵۹ | ۴ | پُوحا | پُوجا |
| ۱۶۹ | ۱ | پاني | پاني |
| ۱۷۰ | ۱۶ | بهتا | بہْتا |

# ADVERTISEMENT.

---

IN the description of India which occupies a considerable portion of these selections, a few names of places have, on the authority of the خلاصة التواريخ been written differently from what they are in the آرایش محفل: and, such uncertainty exists with respect to the reading of some names of places and a few other provincial words, which have occurred in the Arabic characters without points only, that they are necessarily retained, as found, void of the orthographical marks to define the exact pronunciation of them. But, the like uncertainty with respect to the orthography of many proper names must continue to exist in all local descriptions of India, till through the well directed attention of individuals or care of Government, the correct reading of them is ascertained, and is denoted in characters which, like the Nagari for instance, admit not of ambiguity The indulgence of the reader is appealed to, to correct and to excuse the following errors or failures in the impression.

| सफ़्ह़ः | सत्र | ग़लत़ | स़ह़ीह़ | सफ़्ह़ः | सत्र | ग़लत़ | स़ह़ीह़ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ४ | ५ | — ऐश | — ऐ़श | २६ | ३ | — हट | — हूट |
| ६ | १ | — न | — ने | ३३ | २ | — जा | — जो |
| १६ | ८ | — नही | — नहीं | ३८ | ८ | — ज़ुंदा | — ज़ुदा |
| १६ | ९ | — कार | — जान्कार | ४३ | १३ | — हंसंगे | — हंसेंगे |
| १९ | १६ | — तीका | — टीका | ४३ | १८ | — कहा | — कहीं |
| २२ | ४ | — कार | — कार मुझे | ४४ | १५ | — मं | — में |

# MUNTAKHABAT-I-HINDI,

OR

## *SELECTIONS IN HINDUSTANI,*

WITH A

VERBAL TRANSLATION AND GRAMMATICAL ANALYSIS
OF SOME PART,

FOR THE

USE OF STUDENTS OF THAT LANGUAGE.

---

BY JOHN SHAKESPEAR,

ORIENTAL PROFESSOR AT THE HONOURABLE EAST-INDIA COMPANY'S
MILITARY SEMINARY.

---

VOL. II.

---

LONDON:
*PRINTED FOR THE AUTHOR,*
By Cox and Baylis, 75, Great Queen-Street, Lincoln's-Inn-Fields,
And sold by BLACK, KINGSBURY, PARBURY, and ALLEN, Booksellers to
the Honourable East-India Company, Leadenhall Street.

1818.